| | | |
|---|---|---|
| دیکھا ہے اک نگہ میں حقیقت کے ملک کو | ۱ | جب بیخودی کی راہ میں دل نے سفر کیا |

۲
تیرا یہ شعر جگ میں موثر ہے اے ولی
دل میں ہر اک کے تیر سے سخن نے اثر کیا

| | | |
|---|---|---|
| خدا نے رخ پہ تیرے باب حسن باز کیا | ۳ | قد بلند کو تیرے تمام ناز کیا |
| یہ منہ تیرا ہی جون مسجد بھنوین ہیں جون محراب | ۴ | ادا میں انکھوں سے وان عشق کی نماز کیا |
| گھلا ہون شمع نمط اس نگہ کی پر تو سے | ۵ | کہ جس کی یاد کی آتش نے تن گداز کیا |
| فدا کیا ہے یہ قامت پہ سب دل و جان کو | ۶ | کہ مجکو شہ قیامت سے بے نیاز کیا |
| کمند شوق میں کھینچا ہے خوبرویوں کو | ۷ | تیری حکایت گیسو کو جب دراز کیا |

۸
ولی اس کے قدمبوسی کے شرف ہے مجھے
ہزار شکر کہ دلبر نے سرفراز کیا

| | | |
|---|---|---|
| صحن گلشن میں جب خرام کیا | ۹ | سرو آزاد کو غلام کیا |
| حق ترا جگ میں کیوں نہ ہو حافظ | ۱۰ | کہ تجھے حافظ کلام کیا |
| کاملیت کا تجھ کو تھا دعوے | ۱۱ | حق نے دعوے ترا تمام کیا |
| گلرخاں خوف سے ہوئے اک سو | ۱۲ | تجھ نگہ نے جب اہتمام کیا |
| وہ بھنویں کیوں نہ ہم سے ہون بانکی | ۱۳ | ماہ نو نے جسے سلام کیا |
| غمزۂ شوخ نے یہ نیم نگاہ | ۱۴ | کام عشاق کا تمام کیا |
| حق نے تجھ قد کو دیکھ مثل الف | ۱۵ | خوش خطوں کا تجھے امام کیا |
| کاف کوفی ہے اس کمر کا پیچ | ۱۶ | سب نے اس کو سر کلام کیا |
| تجھ دہن نے کہ میم معنی ہے | ۱۷ | دل سیماب میں مقام کیا |
| تا کہیں خلق تجکو ماہ تمام | ۱۸ | زلف کو تیرے حق نے لام کیا |
| نام تیرا ولی نے اے اکمل | ۱۹ | شوق سے ورد صبح و شام کیا |

| | | |
|---|---|---|
| تجھ زلف کے مشتاق کو عنبر عطر سے کام کیا | ۱ | طالب جو تیرے لب کے ہیں ان کو شکر سے کام کیا |
| بوجھے ضرر کو نفع جو اور نفع کو بوجھے ضرر | ۲ | اس عاشق جانباز کو نفع و ضرر سے کام کیا |
| جو بھید سے واقف نہیں اور طعن عاشق پر کہیں | ۳ | اس عاشق جانباز کو اس بے خبر سے کام کیا |
| غافل قیامت میں ولا اپنے کیے کو پائیں گے | ۴ | جو کام میں ہیں یاں درست ان کو خطر سے کام کیا |

۵
یہ شعر سن اور دل سے تو حرص و ہوا کو دور کر
میرا سخن جس پاس ہو اس کو گہر سے کام کیا

| | | |
|---|---|---|
| اس مہر عالم تاب کا جو عاشق و شیدا ہوا | ۶ | ہر خوبرو کے حسن کے جلوے سے بے پروا ہوا |
| دیکھا ہے تیری زلف کے حلقے کو جس نے ایک نظر | ۷ | وہ نقطۂ خال سیہ سا بے سر و بے پا ہوا |
| جس وقت تیرے قد کی تیں تولا ہے شاعر فکر میں | ۸ | اس وقت سے عالم میں بس نرخ سخن بالا ہوا |
| ہیں صلح کل سے گوہر اب میرے سخن سے جلوہ گر | ۹ | از بسکہ وسعت دل میں ہے سو دل میرا دریا ہوا |

۱۰
پایا ہے جگ میں اے ولی وہ لیلی مقصود کو
جو عشق کے بازار میں مجنوں صفت رسوا ہوا

| | | |
|---|---|---|
| آتش الفت میں اب دل جل کے انگارا ہوا | ۱۱ | اس کے اوپر جلنے کو دل جان عنبر سارا ہوا |
| دیکھی جو آیت کی تہہ جب مصحف روئیں تیرے | ۱۲ | ہیبت سے جی زیر و زبر ہم شکل سیپارا ہوا |
| فرہاد کے تیشے سے بھی مجکو سوا ہے غم ترا | | پر آہ دل کے چیرنے کو سینے پر آرا ہوا |
| گلشن میں ہے اس خلق کی وہ رخ ترا اے شمع گل | ۱۳ | شبنم عرق کا جب اوڑا افلاک کا تارا ہوا |
| تجھ چشم کے یعقوب کی نظارہ بازی پیر تھی | ۱۴ | یوسف کے دیکھے پر جوان پھر آنکھ نظارا ہوا |
| مارا ہے جس کو اے صنم وہ رات دن تجھ پاس ہے | ۱۵ | دامن کو لپٹا گرد ہو تجھ راہ کا مارا ہوا |

۱۶
غافل نہ رہ اے سنگدل ہرگز ولی کے حال سے
جس آہ کی آتش کو سن خارہ کا دل پارا ہوا

| | | |
|---|---|---|
| رخ پر ترے تل دیکھ یہ لالہ کا دل کالا ہوا | ۱۷ | تجھ دور خط سے طوق جوں مہتاب پر ہالا ہوا |

| گلزار مجلس میں صبا تھی راستی کی گفتگو | ۱ | شمشاد پر اوس سرو کا آکر سخن بالا ہوا |
| --- | --- | --- |
| آنکھوں کا سرمہ دیکھ کر کہتے ہیں سب جادوگراں | ۲ | عشاق کی تسخیر کو یہ سحر بنگالا ہوا |
| مستی میں روز حشر تک کونین کو بھولا ہے وہ | ۳ | جو جام چشم یار سے مے پی کے متوالا ہوا |
| کرتے ہیں زخمی خلق کو مردم تری آنکھوں کے اب | ۴ | ہر موئے مژگاں ہاتھ میں ہر ایک کے بھالا ہوا |
| جلتی ہے دوزخ رات دن تیرے گلی کے رشک سے | ۵ | مشتاق اُسکی دید کا جنت سے بھی بالا ہوا |
| لے چشم کی شمشیر کو اور چھیڑ ولی کے دل پہ آپ<br>تیرے شکارستان کا یہ نخچیر ہے پالا ہوا | ۶ | |
| جب صنم کو خیال باغ ہوا | ۷ | طالب نشۂ فراغ ہوا |
| فوج عشاق دیکھ ہر جانب | ۸ | نازنیں صاحب دماغ ہوا |
| سرخی لب کے رشک سے گل رو | ۹ | جگر لالہ داغ داغ ہوا |
| دل عشاق کیوں نہ ہو روشن | ۱۰ | جب خیال صنم چراغ ہوا |
| اے ولی گلبدن کو باغ میں دیکھ<br>دل صد چاک باغ باغ ہوا | ۱۱ | |
| جلوہ گر اس کا جب جمال ہوا | ۱۲ | نور خورشید پائمال ہوا - |
| فیض تشبیہ قد دلبر سے | ۱۳ | سرو گلزار میں نہال ہوا |
| نشۂ سبز خط خوباں سے | ۱۴ | والیٔ عالم خیال ہوا - |
| یاد کر ابروؤں کی بیت بلند | ۱۵ | ماہ نو صاحب کمال ہوا - |
| دیکھ تیری نگاہ کی شوخی | ۱۶ | ہوش عاشق رم غزال ہوا |
| حسن اُس دلربا کا مدت سے | ۱۷ | عکس آئینۂ خیال ہوا |
| جنے دیکھی تیرے بھوؤں کی تیغ | ۱۸ | پھر کے جینا اسے محال ہوا |
| وصف میں تجھ بھوؤں کے یک مصرع | ۱۹ | مصرع ثانی ہلال ہوا |

١ غزل مجنوں کے بعد مجھکو ولی
صوبۂ عاشقی بحال ہوا

٢ جب تجھ عرق کے وصف میں جاری قلم ہوا
عالم میں اسکا نام جواہر رقم ہوا

٣ نقطے پہ تیرے خال کے باندہا ہے جنے دل
وہ دائرہ میں عشق کے ثابت قدم ہوا

٤ تجھ قطرت بلند کی خوبی کو لکھہ قلم
مشہور خلق میں وہ عطارد رقم ہوا

٥ طاقت نہیں کہ حشر میں ہووے وہ دادخواہ
جس بیگنہ پہ تیری نگہ سے ستم ہوا

٦ بے منت شراب ہوں سرشار انبساط
تیرا خیال چشم مجھے جام جم ہوا

٧ جسنے بیان لکھا ہے میرے رنگ زرد کا
اسکو خطاب غیب سی زریں رقم ہوا

٨ شہرت ہوئی ہے جبسے تیرے شعر کی ولی
شایق تیرے سخن کا عرب تا عجم ہوا

٩ تصویر تیری دیکھکر سارا جہاں حیراں ہوا
کوچے میں جاکر زلف کے دل اپنا سرگرداں ہوا

١٠ ابرو کی کشتی مت چہپا اسوقت ای بیدادگر
گردش سی تیری چشم کے عالم میں سب طوفاں ہوا

١١ یہ تل نہیں رخ پر تیرے یہ دل ہے اوسکا اے صنم
زلفوں کو تیری دیکھ کر جو دشمن ایماں ہوا

١٢ سنبل چھپا ہے دام میں زلفوں کی تیری گلبدن
تجھ خط کی خوبی دیکھ کر قرباں نافرماں ہوا

١٣ وہ عاشقی کے کیش میں ثابت قدم ہے اے ولی
تجھ سے کماں ابرو پہ جو دل جان سی قرباں ہوا

١٤ وہ میرا مقصود جان و تن ہوا
ذکر جس کا گردش سمرن ہوا

١٥ مثل مینائے شراب بزم حسن
حوض دل کا عکس سے روشن ہوا

١٦ نور کا ہے گنج یہ تیرا جمال
حسن کے گوہر کا دل معدن ہوا

١٧ بسکہ یاد حسن حیرت بخش ہے
دل میرا صافی میں جوں درپن ہوا

١٨ یہہ ولی ہے مرجع ہر جزو کل
وہ میرا مقصود جان و تن ہوا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | تیری غم میں اشک ای رنگیں ادا گلگوں ہوا | غیرت گلزار جنت دامن پر خوں ہوا |
| ۲ | ہے پسند طبع عالی مصرع سرو بلند | جب سے گلشن میں ترا قد دیکھکر موزوں ہوا |
| ۳ | رات دن اشکوں سے اپنا شاستر کرتا ہے تر | اے برہمن دیکھ تجھ کو بید خواں مجنوں ہوا |
| ۴ | گر نہیں ہے خنجر مژگان خوباں کا شہید | دامن صد چاک گل کس واسطے پر خوں ہوا |
| ۵ | ہر غزل میں وصف لکھتا ہے ترے بے اختیار | اس نگاہ با ادا سے جب ولی ممنوں ہوا |
| ۶ | میٹھے بوں سے پھیکا تیرے انگبیں ہوا | چین جبین کو دیکھ خجل نقش چیں ہوا |
| ۷ | اب دلکے دایرہ میں سویدا ہے بوجھ تو | تیرا خیال خال مجھے دلنشیں ہوا |
| ۸ | رہتا ہے تو جہاں تجھے واں دیکھتا ہوں میں | دل یاد میں تیری یہ ہمیرا دوربیں ہوا |
| ۹ | اس یار کی گلی کو سمجھ کر عجب مکاں | اُس اشتر لامکاں میں یہ دل جا مکیں ہوا |
| ۱۰ | تیرا خیال زلف کہ وہ رشک مشک ہے | عنبر سے موج بحر میں جا ہمنشیں ہوا |
| ۱۱ | بیشک ہے آج مجکو ولی دستگاہ جسم | اس کا خیال دل میں ہے نقش ونگیں ہوا |
| ۱۲ | تخت جس بے خانماں کا دشت ویرانی ہوا | فرق پر اوسکے بگولا تاج سلطانی ہوا |
| ۱۳ | کیوں نہ صافی اسکو حاصل ہووے مثل آئینہ | اپنے جوہر کی حیا سے سر بسر پانی ہوا |
| ۱۴ | زندگی ہے جسکو دایم عالم باقی میں یار | جلوہ گر جب اوسکے آگے عالم فانی ہوا |
| ۱۵ | بیکسی کے حال میں اک آن میں تنہا نہیں | غم ترا سینے میں میرے ہمدم جانی ہوا |
| ۱۶ | اے ولی غیرت سے سورج کیوں جلے ہے رات دن | خلق میں وہ ماہ رشک ماہ کنعانی ہوا |
| ۱۷ | دیکھا ہے جسنے تیرے رخسار کا تماشا | دیکھے نہ مہر کے وہ انوار کا تماشا |
| ۱۸ | ای رشک باغ جنت جب سے جدا ہوا ہوں | دوزخ ہے مجکو تب سے گلزار کا تماشا |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| بے قصد اب پہ اپنے آتا ہے لفظ تمکین | ١ | دیکھا ہے جب سے تیری رفتار کا تماشا |
| بس رشتۂ بلا کو ڈالا گلے میں اپنے | ٢ | دیکھا جو اس صنم کے زنار کا تماشا |
| تب سے ولی کا مطلب جا پیچ میں پڑا ہے | ٣ | دیکھا ہے جب سے تیری دستار کا تماشا |
| موسے اگر چہ دیکھے تجھ نور کا تماشا | ٤ | اسکو پہاڑ ہووے پھر طور کا تماشا |
| اے رشک باغ جنت تجھ پر نظر کرے تو | ٥ | رضواں کو ہوئے دوزخ پھر حور کا تماشا |
| روز سیاہ اُسکے مو مو سے جلوہ گر ہے | ٦ | زلفوں میں جب کہ دیکھا دیجور کا تماشا |
| کثرت کے بھولنے میں خالی نہیں ہے عارف | ٧ | بس ہے موحدوں کو منصور کا تماشا |
| ہے جس سے یادگاری وہ جلوہ کر رہا ہے | ٨ | چینی میں دیکھ آ کر فغفور کا تماشا |
| وہ سربلند عالم ازبسکہ ہے نظر میں | ٩ | ہے آسمان سے ظاہر جوں دور کا تماشا |
| اب عشق میں ولی کے آنسو امنڈ چلے ہیں | ١٠ | اے بحر حسن آ دیکھ اس پور کا تماشا |
| ہے فیض سے جہاں کے دل بافراغ میرا | ١١ | مرہم کا اب نہیں ہے محتاج داغ میرا |
| اسباب سے جہاں کے ہوں بے غرض سدا میں | ١٢ | بن تیل اور بتی روشن چراغ میرا |
| اُس مے نے جلوہ گر ہو دلکو کیا منور | ١٣ | ہے آج آسماں کے اوپر دماغ میرا |
| اب دل کے آ چمن میں کر اک نظر تماشا | ١٤ | داغوں کے ہیں گلوں سے روشن یہ باغ میرا |
| ازبسکہ زندگی میں یوں محو ہوں ولی میں | ١٥ | مشکل ہوا اجل کو ملنا سراغ میرا |
| ہوا ہے سیر کا مشتاق بیتابی سے من میرا | ١٦ | چمن میں آج آیا ہے مگر گل پیرہن میرا |
| میرے دلکی تجلی کیوں رہے ہے پوشیدہ مجلس میں | ١٧ | ضعیفی سیں ہوا ہے پردۂ فانوس تن میرا |
| نہیں ہے شوق مجکو باغ کی گلگشت کا ہرگز | ١٨ | ہوا ہے جلوہ گر داغوں سیں سینے کا چمن میرا |

۱ — ہوا تیری جدائی کے سبب اے نورِ عینِ دل / برنگ مردمک آنکھوں کا پردہ ہے کفن میرا

۲ — لگی پھیکی نظر میں اے ولی دوکان حلوائی / اگر ہو جلوہ گر بازار میں شیریں سخن میرا

۳ — اس نازنیں ادا میں اعجاز ہے سراپا / خوبی میں گلرخوں سے ممتاز ہے سراپا

۴ — تیغ نگہ کو تیری دیکھا نگاہ کر کر / عاشق کے مارنے کا انداز ہے سراپا

۵ — جو ہیں ادا شناس و رجنکی ہے عالی فکر / اُس قد کو دیکھ بولے یہ ناز ہے سراپا

۶ — اکبار لطف تو کر عیسےٰ نفس کہاں ہے / جاں بخش مجکو تیری آواز ہے سراپا

۷ — کب ہو سکیں جہاں کے دلبر ترے برابر / تو حسن اور ادا میں اعجاز ہے سراپا

۸ — مجھ پر ولی ہمیشہ دلدار مہرباں ہے / ہر چند حسب ظاہر طناز ہے سراپا

۹ — اے گلعذار غنچہ دہن اب چمن میں آ / گل سر پہ رکھکے شمع سا اس انجمن میں آ

۱۰ — جوں طفل اشک بھاگ شہ میری نظر سے تو / اے نور چشم نور سا میری نین بیچ آ

۱۱ — کب تک رکھوگے غنچہ لب کو تم اپنے بند / اے نوبہار باغ محبت سخن میں آ

۱۲ — رخسار گل سے رنگ اوڑے اون کی نمط / اے آفتاب حسن ذرا تو چمن میں آ

۱۳ — تجھ عشق سے کیا ہے ولی دل کو مست غم / سرعت سے اے معنی بیگانہ من میں آ

۱۴ — تن پیس سرمہ کر کے بسا اُس نین میں جا / ہو بوئے گل بسا ہوں تیری پیرہن میں جا

۱۵ — ہر تار زلف میں تیرے اب سیر جا کروں / باد صبا کا سات لیا ہوں چمن میں جا

۱۶ — آتش نے تجھ جمال کے جلوہ کو دیکھ کر / کی نیت خاکساری سے اپنے کفن میں جا

۱۷ — جگ میں جو اعتبار نہ پایا تیرے قریں / کی منفعل ہو مہر نے چرخ کہن میں جا

۱۸ — مانند خوں عقیق ولی گالگے بہہ چلیں / شہرت پڑی جو اشک کی میرے یمن میں جا

| | | |
|---|---|---|
| ہوش کھوتی ہے نازنیں کی ادا | ۱ | سحر ہے سرو گل جبیں کی ادا |
| گر ہے مطلوب تجکو نقش مراد | ۲ | دیکھ رے اس لبوں کی چین کی ادا |
| موج دریا کو دیکھنے مت جا | ۳ | دیکھ اس زلف عنبریں کی ادا |
| ۴ | لے ولی دل کو آب کرتی ہے<br>نگہ چشم سرمگیں کی ادا | |
| ترے فراق میں دلکو کیا ہوں بندہ جدا | ۵ | کیا ہوں خال پہ اب مجھے دل سپند جدا |
| ترے فراق میں میں کیا کہوں رقیبوں نے | ۶ | ہوا ہے دل میرا اب مجھی دل پسند جدا |
| نہ دو سروں کیطرح دلیں بوجھ تو مجکو | ۷ | کہ اہل عیش جدے ہیں یہ دردمند جدا |
| میں تجکو شمع کے ہمرنگ کسطرح سے کہوں | ۸ | کہ نخل موم جدا سرو سربلند جدا |
| تری یہ رخ کو اور ابرو کو دیکھ اے ظالم | ۹ | جلا ہے مہر جدا اور گلا ہے چند جدا |
| تری جھلک جو ذرہ آئینے میں دیکھی ہے | ۱۰ | ہے تپ سے مہر بھی بیتاب اور سپند جدا |
| ترے لبوں کی حلاوت سے یوسف مصری | ۱۱ | شکر گھلی ہے جدا اور گھلا ہے قند جدا |
| ترے جو قد سے رکھی دلمیں نیشکر نے گرہ | ۱۲ | تو کھینچ پوست کیا اوسکا بند بند جدا |
| ۱۳ | ولی برہ میں ترے حال کی حقیقت دیکھ<br>خجل ہے ناصح و رسوا ہے اہل پند جدا | |
| اوسکے ہوتے نہ کر تو مہ کی ثنا | ۱۴ | معتبر کب ہے حسن دو ورنما |
| باعث نشۂ دوبالا ہے | ۱۵ | حسن صورت کے ساتھ حسن ادا |
| لے گل باغ حسن منہہ سے ترے | ۱۶ | جلوہ پیرا ہے رنگ و بوئے صبا |
| ماہ نو اون بھوؤں پہ کرکے نظر | ۱۷ | سوئے مغرب چلا ہے رو بقفا |
| سرخرویوں میں لیں سر آمد ہے | ۱۸ | اوس قدم کے اثر سے رنگ حنا |
| نہیں گل اوسکے منہہ سا عالم میں | ۱۹ | قایل اوس بات کی ہے باد صبا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | مت آتش غفلت سے میرے دلکو جلا جا | مشتاق ہوں دیدار کا دیدار دکھا جا |
| ۲ | پیرحمی نکر غصہ نکر بات میری سُن | ڈرتا نہیں اک بات کی سو بات سنا جانا |
| ۳ | جلتا ہوں میں مدت ہوئی ای حسن کے دریا | ٹک منہہ کو دکھا آگ مرے دل کی بجھا جا |
| ۴ | خواہش ہے مجھے ورد کے پڑہنے کی ہمیشہ | اکبار کسی طرز سے اِک اسم بتا جا |
| ۵ | جب اُسکی طرف جاتا ہوں کر قصد تماشا | کہتا ہے مجھے خوف رقیبان سے کہ جا جا |
| ۶ | بوسے جو طلب لب کے کئے بولا پریرو | جا یاں سے چلا جا رے چلا جا رے چلا جا |
| ۷ | مدت سے ولی چھا تجھ میں ہے ہاتھ سے دل کے<br>تو بھی تو جگر آہ کی نوبت کو بجا جا | |
| ۸ | غضب ہے چہرۂ رنگیں بہار ناز و ادا | بہار حسن میں ہے لالہ زار ناز و ادا |
| ۹ | لکھا ہے صفحۂ ایجاد پہ مصور صُنع | قلم سے موئے کمر کی نگار ناز و ادا |
| ۱۰ | چمن طراز نزاکت کیا ہے صنعت سے | سہی قدوں کا مکاں جو بہار ناز و ادا |
| ۱۱ | سنا ہے خضر سے ولے یہ حرف تازہ تر | بہار جلوۂ خط سے بہار ناز و ادا |
| ۱۲ | ولی پڑا ہے نظر جب سے وہ کمال ابرو | ہزار دل سے ہوا ہوں شکار ناز و ادا |

ولہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | دل کو بھاتی ہے دلربا کی ادا | جی میں بستی ہے خوش ادا کی ادا |
| ۱۴ | گرچہ سب خوبرو ہیں خوب ولے | قتل کرتی ہے میرزا کی ادا |
| ۱۵ | نقش دیوار کیوں نہ ہوں عاشق | حیرت افزا ہے بے وفا کی ادا |
| ۱۶ | گل ہوئے غرق آب شبنم میں | دیکھ اُس صاحب حیا کی ادا |
| ۱۷ | اشک رنگین میں غرق ہے ہردم | جنے دیکھی ہے اوس حنا کی ادا |
| ۱۸ | حرف بیجا بجا ہے گر کہدوں | دشمن ہوش ہے پیا کی ادا |
| ۱۹ | اے ولی درد سر کی دارو ہے | مجھ کو اوس صندلی قبا کی ادا |

۱

اے ولی وہ سخن میرا بوجھے
حق نے بخشی ہے جسکو فکر رسا

۲ — زر و سیم ہے جسنے کی ہے فکر تسخیر طلا
مست ہو تو وحشی صفت نہار نخچیر طلا

۳ — کیوں کر رہے آسودہ زر خلق میں صید مراد
ہے علم اوپر معطل صورت شیر طلا

۴ — گر صفائی کی غرض ہے باز رکھہ دنیا سوں دل
جز سیاہی نین ہے اے نادان تاثیر طلا

۵ — نین ہے حاصل غیر گردش اسکو جگمیں یا تدن
جس کسی کے دلمیں جوں سورج ہے تدبیر طلا

۶ — پرتو رخسار تیرا دیکھ کر اے آفتاب
موج کے پانی نے ڈالی پامیں زنجیر طلا

۷ — شکل تیرے تن کی مجھ دلمیں ہوئی ہے منتقش
ہے سمندر کی نمط آتش میں تصویر طلا

۸ — جب سنا کرتے ہیں دعوی حسن پر اختر ترے
گرم ہو کر مہر نکالے کے شمشیر طلا

۹ — شمع تیری بزم میں جس وقت ہو وے جلوہ گر
ماہ نو لاوے اپسکو کر کے گلگیر طلا

۱۰ — بوالہوس رکھتے ہیں دایم فکر رنگ عاشقاں
ہے مہوس کے سدا سینے میں تدبیر طلا

۱۱ — زندگی زریں لباسوں کی ہے یاری میں گئی
ہے یہ جگ کے گنجفے میں صورت میر طلا

۱۲ — یوں زمین عشق میں دایم ہے عاشق نامراد
جسطرح ہوتا ہے نامِ شہر گلوگیر طلا

۱۳ — آہ سے عاشق کی عارف بوجھتے ہیں حال دل
سمجھے ہے صورت سے جوں صراف تقریر طلا

۱۴

اے ولی یہہ شعر ہیں ہر یک معنی سر بسر
ہے بجا اطراف اوسکے گر ہو تحریر طلا

۱۵ — ہے قد ترا سراپا معنیٔ ناز گویا
پوشیدہ دلمیں میرے آتا ہے راز گویا

۱۶ — معنی طرف چلا ہے صورت سوں اب مرا دل
سورت سے پھر چلا ہے کعبے جہاز گویا

۱۷ — ہر اک نگہ میں بیشک ہے نغمۂ محبت
تار نظر تمہارا ہے تار ساز گویا

۱۸ — اے قبلہ رو ہمیشہ محراب میں بھووں کی
پڑتی ہیں تیری پلکیں ملکر نماز گویا

۱۹ — زلفوں کا جو کہا ہے ہمدوش مصرع قد
رکھتا ہے وہ بھی مجھ سی فکر دراز گویا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | وہ قاتل ستمگر آتا ہے یوں وکی پر | جلدی سے صید اوپر آتا ہے باز گویا |
| ۲ | پھر میری خبر لینے کو صیاد نہ آیا | شاید کہ میرا حال اوسے یاد نہ آیا |
| ۳ | موزوں جو کیا غم میں ترے آہ کا مصرع | وہ مصرعِ دلچسپ مجھے یاد نہ آیا |
| ۴ | مدت ہوئی مشتاق ہیں عشاق لقا کے | بیداد کہ وہ ظالمِ بیداد نہ آیا |
| ۵ | جاری ہوئی ہے جوئے رواں اشک واں سے | افسوس کہ وہ غیرت شمشاد نہ آیا |
| ۶ | پہنچی ہے ہر اک گوش میں فریاد وکی کی | لیکن وہ صنم سُننے کو فریاد نہ آیا |
| ۷ | صد حیف کہ وہ یار میرے پاس نہ آیا | میرا سخن راست اُسے راس نہ آیا |
| ۸ | بیگانہ کرے طرز یگانہ کی عجب ہے | آخر کو اوسے غیر سے وسواس نہ آیا |
| ۹ | میں آنبہ نمط تن کو گلایا ہوں اپکے | وہ باغ محبت کا اناناس نہ آیا |
| ۱۰ | بلبل کی طرح نالہ وزاری میں ہوں ہر چند | یکبار وہ گلدستۂ خوش پاس نہ آیا |
| ۱۱ | انکھوں کی سیاہی سے ولی نے یہ لکھا ہے | وہ نور نظر حیف میرے پاس نہ آیا |
| ۱۲ | افسوس العزیز وہ سیمبر نہ آیا | مجھ درد کی خبر سُن وہ بخبر نہ آیا |
| ۱۳ | بیمار عشق پر تو کوئی نہ مہربان ہو | دکھ پوچھنے کو میرے جز درد سر نہ آیا |
| ۱۴ | صحرا میں مدتوں تک دیوانہ میں پھرا ہوں | آخر کو وہ پری رو میری نظر نہ آیا |
| ۱۵ | آزاد سے سنا ہے یہ مصرع مناسب | جس فن سے یار ملتا ایسا ہنر نہ آیا |
| ۱۶ | کیوں عاشقوں کی صف میں پاوے وہ سرخروئی | مژگاں پہ جسکی یارو خون جگر نہ آیا |
| ۱۷ | میں غم سے گھل سراپا جوں مو ہوا ہوں لیکن | مجھ ناتواں کی جانب وہ مو کمر نہ آیا |
| ۱۸ | عشاق متفق ہو کہتے ہیں جان و دل سے | ہرگز زمیں کے اوپر ویسا بشر نہ آیا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کچھ نقد دل کا کھونا تخصیص نین ولی کا<br>دل کون اوس گلی میں ہے بھول کر نہ آیا | |
| فریاد ہے فریاد کہ وہ یار نہ آیا | ۲ | بیداد ہے بیداد کہ غمخوار نہ آیا |
| صد حیف ہے صد حیف ہے انداز و ادا سے | ۳ | یکبار مرے بر میں وہ دلدار نہ آیا |
| اعجاز کیا چھپتا رہا مجکو نہ پوچھا | ۴ | کیا تجکو میرے حال پہ کچھہ پیار نہ آیا |
| میں جی کو رکھا عشق کے بازار میں لیکن | ۵ | ہیہات مرے جی کا خریدار نہ آیا |
| ۶ | ہے کیا سبب اوسوقت ولی جان کو لینے<br>لے ہاتھہ میں وہ خنجر خونخوار نہ آیا | |
| دلربا آیا نظر میں آج میرے خوش ادا | ۷ | خوش ادا دیکھا نہیں ایسا جہاں میں دلربا |
| بیوفا تجھہ کو کہوں گر ہے بجا اے نازنیں | ۸ | نازنیں ہوتے ہیں اکثر عاشقوں سے بیوفا |
| کم نما ہے نوجواں میرا برنگ ماہِ نو | ۹ | ماہ نو ہوتا ہے اکثر العزیز و کم نما |
| مدعائے عاشقاں ہر آن ہے دیدار یار | ۱۰ | یار کے دیدار بن دیگر عبث ہے مدعا |
| ردیف ۱۱ | کیمیا ہے عاشقوں کی بس نگاہِ گلرخاں<br>گلرخوں سے خلق میں پایا ولی یہہ کیمیا | با |
| تیرے جلوے سوں اے ماہِ جہاں تاب | ۱۲ | ہوا دل سربسر دریائے سیماب |
| تیرے خورشید رخ کو دیکھ جوں برف | ۱۳ | ہوئے ہیں عاشقاں سر تا قدم آب |
| رکھوں جس خواب میں لب پر تیرے لب | ۱۴ | مجھے شکر سے شیریں تر ہے وہ خواب |
| تیری آنکھیں وہ قاتل ہیں کہ جس پاس | ۱۵ | دو ابرو کے ہیں دو تیغے سیہ تاب |
| ۱۶ | ولی تجھہ سوز میں اے آتشیں خو<br>سراپا ہے برنگ شعلہ بیتاب | |
| ترے رخ پہ اے نازنیں یہہ نقاب | ۱۷ | چمکتا ہے جوں مطلع آفتاب |

| | | |
|---|---|---|
| ادا فہم کی دل کے تسخیر کو | ۱ | تیرا قد ہے جوں مصرع انتخاب |
| بجا ہے تیرے حسن کی تاب سے | ۲ | تیری زلف کھایا کرے پیچ و تاب |
| تیرے منہہ کی صافی پہ کر کے نظر | ۳ | ہوئی شرم سے آرسی غرقِ آب |
| ترے عکس پڑنے سے اے گلبدن | ۴ | عجب نیں اگر آب ہووے گلاب |
| ترے وصل میں اسقدر ہے نشاط | ۵ | کہ مخمل کو آوے ہے راحت سے خواب |

| | |
|---|---|
| ۶ | کریں بحث میرے اگر ٹک عدو<br>ولی اس سجن سے ملوں بیحجاب |

| | | |
|---|---|---|
| کیوں ہو سکے جہاں میں ترا ہمسر آفتاب | ۷ | ہے نارِ حسن کا ترے اک اخگر آفتاب |
| دیکھا ہے تجکو آپ سے روشن جہاں میں | ۸ | زریں نقابِ شرم نے لے منہہ پر آفتاب |
| روئے کتابی کی ترے آیا ہے نقل کو | ۹ | تار خطوط سا ہے بنا مسطر آفتاب |
| گرمی سے بیقرار ہو نکلا ہے سینہ کھول | ۱۰ | تجھ عشق کا پیا ہے مگر ساغر آفتاب |
| سورج کو ہندو دوڑ کے نت پوجتے ولے | ۱۱ | ہندوئے زلف کے ہو بغل میں گر آفتاب |
| جنّے ترے جمال مبارک پہ کی نظر | ۱۲ | دیکھا کبھی نہ اسنے نظر بھر کر آفتاب |
| خورشید روئے یار پہ ذرّہ نظر جو کی | ۱۳ | پنہاں نظر سے ہو گیا جوں اخگر آفتاب |
| پوجا کو تجھ درس کے ہو جوگی فلک پہ آ | ۱۴ | نکلا ہے کر کے جامۂ خاکستر آفتاب |

| | |
|---|---|
| ۱۵ | جگ میں ولی یہہ کس کو برابر کہے ترے<br>نزدیک تیرے ذرہ سے ہے کمتر آفتاب |

| | | |
|---|---|---|
| ہوا ہے غم سوں جاری شوق کا طومار ہر جانب | ۱۶ | ہوا ہے گرم تیرے عشق کا بازار ہر جانب |
| تماشا دیکھ اے لیلی کہ تیرے غم کی گردش میں | ۱۷ | بگولے کی نمط پھرتا ہے مجنوں خوار ہر جانب |
| برہ میں دیکھ کر فرہاد کی شیریں کو سنگیں دل | ۱۸ | اسی فریاد میں ہے رات دن کہسار ہر جانب |
| زبان حال سے مجکو کہا نرگس نے سمجھا کر | ۱۹ | کہ ان انکھوں سے ہر گلشن میں ہے بیمار ہر جانب |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| ہوا ہے مست اوسکے جام لب سے ہر گل لالہ | ۱ | کہ جسکے منہہ کی رنگت سی کھلا گلزار ہر جانب |
| تمسک مہر سے اسکی رکھا ہی مُہر کر دلمیں | ۲ | کہ جسکے خال و خط کی جگمیں ہے گفتار ہر جانب |
| محبت کے اثر سے تیری ہی لبریز ہر اک خُم | ۳ | ہر اک ساغر تری انکھوں سے ہے سرشار ہر جانب |
| تفحص کرکے دیکھا ہی ہر اک کے مدرسے میں جا | ۴ | اسیکے حسن کے مطلب کی ہی تکرار ہر جانب |
| ولی تجھ طبع کے گلشن میں جو کوئی سیر کرتے ہیں | ۵ | وہ تحفہ لیکے جاتے ہیں تری گفتار ہر جانب |
| ملا وہ گلبدن جسکو اُسے گلشن سے کیا مطلب | ۶ | جو پایا وصل یوسف اوسکو پیراہن سے کیا مطلب |
| مجھے اسباب خودبینی سے دایم عکس ہے دلمیں | ۷ | کیا جو ترک زینت کو اوسے درپن سے کیا مطلب |
| سخن صاحب سخن کا سنکے ملنے کی ہوس مت کر | ۸ | جواہر جب ہوے حاصل تو پھر معدن سے کیا مطلب |
| عزیزو باغ میں جانا نپٹ دشوار ہے مجکو | ۹ | گلی گلرو کی پائی ہی مجھے گلشن سی کیا مطلب |
| ولی جنت سے کچھہ رہتی نہیں درکار عاشق کو | ۱۰ | جو طالب لامکاں کا ہی اُسے مسکن سے کیا مطلب |
| اوس نازنیں کی دیکھی ہے جبسے کہ چھب عجب | ۱۱ | دلمیں مرے خیال ہے تب سے عجب عجب |
| جاتا ہے دن تمام ترے رخ کے یاد میں | ۱۲ | ہوتا ہے فکر زلف میں احوال شب عجب |
| بیتاب ہوکے شکل گدایان قرین گیا | ۱۳ | بیباک ہوکے تب یہ کیا میں طلب عجب |
| بولا مری نگاہ یہ ہے قیمت جہاں | ۱۴ | جس دیکھنے سے دلمیں پڑی ہی طرب عجب |
| اس دولت عظیم کو ہے مفت مانگنا | ۱۵ | لگتی ہے بات تیری مجھے بے ادب عجب |
| اس شعر کی یہہ طرح نکالی جو اے ولی | ۱۶ | یہہ اختراع سنکے رہے دلمیں سب عجب |
| مدت کے بعد آج کہی جو ادا سے بات | ۱۷ | کھلتے ہی اون لبوں کے ہوا حل مشکلات |
| میٹھی تیری یہ بات سدا ہے نبات ریز | ۱۸ | گویا رکھے ہے لب میں ترے مایہ نبات |

۱
ظلمات سے نکلکے جہاں میں عیاں ہو وہ
گر حکم پائے لب سے ترے چشمۂ حیات

۲
تب سے اٹھا ہے دل سے میرے غیر کا خیال
تیرا خیال جب سے ہوا ہے مرے سنگات

۳
نازوادا سے تیرے مجھے ہے سدا غرض
یا عین التفات ہو یا کم ہو التفات

۴
اس وقت مجھکو عیش دو عالم ملے ولی
جسوقت بیحجاب کروں اوسکے ساتھ بات

۵
گمرہ ہیں تیری زلف میں کیا اہل ہدایت
یہہ بات ہے ظلمت کی نہیں جسکو نہایت

۶
غمزے نے کیا ظلم میرے دل پہ ہی تسپر
کرتی ہے تری چشم وہ ظالم کی حمایت

۷
عشاق کا ہے خون روا عشق کی رہ میں
اس چشم کے مفتی سے سنی ہے یہ روایت

۸
یہ رخ ہے ترا مورد انوار الٰہی
نازل ہے ترے حسن پہ سب حقکی عنایت

۹
ہر درد پہ کر صبر ولی عشق کی رہ میں
لازم نہیں عاشق کو کرے شکوہ شکایت

۱۰
خوبوں کی ہر ادا ہے نازک ادا انپٹ
معنی سے وہ بنا ہی نقاب حیا انپٹ

۱۱
مت شعر پر تو چشم حقارت سے کر نظر
مانند ابروانکے ہے آنکھوں پہ جا انپٹ

۱۲
معنی کی صورت اس میں ہی ہوتی ہے جلوہ گر
روشن ہے آرسی سی رخ باصفا انپٹ

۱۳
وہ مصرع بلند ہے معنی میں مہربان
لیتا ہے چین بھوؤں میں جو ظاہر پڑا انپٹ

۱۴
اسکی سواد زلف سے عالم میں اے ولی
کعبہ نمط سیہ ہے سراپا ردا انپٹ

۱۵
کیا اس بات نے اب دلکو مبہوت
کہ کیوں آتا نہیں وہ روح کا قوت

۱۶
بجا ہے گر شہید سرو قامت
بناوے چوب سے طوبیٰ کے تابوت

۱۷
روایت خضر سے پہنچی ہے مجکو
کہ اوسکا خط ہے موج آب یاقوت

۱۸
نظر آتی ہے ان آنکھوں کی یوں دھج
کہ جوں برچھی پکڑ نکلے ہے رجپوت

١ — ولی اوس خوش ادا کی بات سن تو / کہ اوس کی بات ہی عشاق کا قوت

٢ — لب پہ تیرے کہ روح کا ہی قوت / کاتبِ ناز نے لکھا ہے سکوت

٣ — لاکھ درجے ہی مے کے نشہ سی خوب / تیرے لب کی مفرح یاقوت

٤ — اوسکو دیکھے سے کیوں ہی طاقت / جسکی باتوں سے دل ہوا مبہوت

٥ — جو موا اور د داغ سے اوس کو / تختۂ لالہ سے کرو تابوت

٦ — اے ولی سبزۂ لب دلبر / خوشنمائی میں ہے خط یاقوت

٧ — صنم ہی بسکہ تیری حسن عالمگیر کی شہرت / سکندر کو ہوئی حاصل مثالِ آئینہ حیرت

٨ — چلا دہشت سے ڈرتا کانپتا مشرق سی مغرب کو / فلک پر مہر نے جب سے سنی اُس حسن کی شہرت

٩ — نہ ہووے مرگ کی تلخی سے ہرگز آشنا جگمیں / تری شیرین بانی کا ملے عاشق کو گر شربت

١٠ — جہاں کے دلربایوں کو ہوا تجھ میں ظہور اکثر / کہ زلفیں کیں و رخ خیدری و لب مصری [illegible]

١١ — تیرے انکھوں کی گردش نے کیا ساغر کو سرگرداں / ترے زلفوں کے حلقے نے دیا گرداب کو چکرت

١٢ — ڈھونڈ ہو شہر میں فرہاد و مجنوں کا ٹھکانا تم / کہ ہے عشاق کا مسکن کبھو صحرا کبھی تربت

١٣ — ولی کو اے صنم کرنا عنایت بھیک درسن کی / کہو ی ہے لطف سی تجکو خدا نے حسن کی دولت

١٤ — زبان حال سے کہتا ہی یوں شمشاد ہر ساعت / پڑے تیکے قید میں اس قد کو دیکھ آزاد ہر ساعت

١٥ — نہیں اک عاشق و معشوق اوسکے درد سے خالی / گل و بلبل سے سنتا ہوں یہی فریاد ہر ساعت

١٦ — بچے گا کب تلک اے طایر دل فر وحشت سے / نگہ کا دام لے آتا ہے وہ صیاد ہر ساعت

١٧ — ہوا ہے جب سے پروانہ یہ دل اے شمع رو تیرا / ہے روشن نور کے چہرے پہ جب سے صاد ہر ساعت

١٨ — اپکی چشم میگوں کا دکھا کر ساغر گردش / صنم کرتا ہی میرے ہوش کو برباد ہر ساعت

| | | |
|---|---|---|
| ترا خط خوف سیں ہی ہاتھ سو مقراض کے دائم | ۱ | کہ جوں کہتا ہی کو وکی ہشت اُستاد ہر ساعت |
| ۲ | ولی مجھ دلمیں بستا ہے خیال اوس سرو قامت کا<br>کہ جسکے شوق سے جنبش میں ہے شمشاد ہر ساعت | |
| سبز چہرے نے تیری اے سبز بخت | ۳ | زہر قاتل کو کیا ہے لخت لخت |
| اس دل مجروح کے حق میں صنم | ۴ | مت ہو جوں الماس ہرگز سینہ سخت |
| حسن کے کشور کا ہے تو بادشاہ | ۵ | ہے تجھے ناز و ادا کا تاج و تخت |
| منہہ پہ تیرے اسطرح کا ہی جلال | ۶ | دیکھ جسکو ہوش نے باندھا ہی رخت |
| ۷ | کر ولی پر ٹک عنایت کی نظر<br>سن میرا یہ حرف اے فرخندہ بخت | |
| سینے میں ہے اُس ابرو کے پیوست کی نشست | ۸ | جو تیرے دلمیں ہے نگہ مست کی نشست |
| مجھ زلف کج کا دلمنے بیٹھا ہی یوں خیال | ۹ | ماہی کے جوں گلے منے ہی شست کی نشست |
| تیری دو وا آنکھیں دلمیں میری فتنہ خیز ہیں | ۱۰ | مشکل ہے ایک جائے دو بدمست کی نشست |
| تیری نگہ کے باز سی ہے مرغ دل کا حال | ۱۱ | جوں تن پہ ناتواں کے زبردست کی نشست |
| ردیف ثا ۱۲ | تا سرخ رنگ زرد کرے اس سبب یہ غم<br>دلمیں ولی کے مس میں ہو جوں جست کی نشست | ردیف ثا |
| ملتا نہیں ہے مجھ سے وہ دلدار الغیاث | ۱۳ | اس بیوفا کے جور سے سو بار الغیاث |
| اس دل کا دیکھ حال پریشان آپ سے | ۱۴ | کرتے ہیں تیری زلف کے سب تار الغیاث |
| دیکھے ہے باغ میں کہاں نرگس کو اے صنم | ۱۵ | آنکھوں کا تیری آج طلبگار الغیاث |
| آنکھوں کا تیری دیکھ کے گلشن میں گلبدن | ۱۶ | نرگس ہوا ہے شوق سے بیمار الغیاث |
| ۱۷ | بازار میں جہاں کے نہیں کوئی اے ولی<br>میرے سخن کا خوب خریدار الغیاث | |

| | | |
|---|---|---|
| ہے جلوہ گر صنم میں بہار عتاب آج | ۱ | لیتا ہوں اسکے ناز و ادا کا حساب آج |
| عالم کا ہوش کیونکہ رہیگا عجب ہو نیں | ۲ | ٹپکے ہے اُسکی چشم سے رنگ شراب آج |
| کیا ناز و کیا غرور ہے اُس نو بہار میں | ۳ | دیتا نہیں سلام کا میرے جواب آج |
| کیوں مثل مو ضعیف نہوں غم سے ای صنم | ۴ | تیری کمر نے مجھکو دیا پیچ و تاب آج |
| آگے ترے لبوں کے جو ہے چشمۂ حیات | ۵ | لگتا ہے آب خضر مثال سراب آج |
| اوسکی نگاہ مست سے معلوم یوں ہوا | ۶ | آکر کرے گی خانۂ عاشق خراب آج |
| اعجاز حسن دیکھ کہ وہ روئے با عرق | ۷ | پیدا کرے ہے چشمۂ آتش سے آب آج |
| کیا بیخبر ہوا ہے معلم صنم کو دیکھ | ۸ | مکتب میں اسنے بھول گیا ہے کتاب آج |
| معلوم کیا کہ ہاتھ میں شمشیر لے صنم | ۹ | آتا ہے کسکے قتل کو ایسا شتاب آج |

۱۰
کیوں آرزوئے وصل کروں اس سے اے ولی
دیتا نہیں ہے ناز سے سیدھا جواب آج

| | | |
|---|---|---|
| ہے ملک حسن کا تجھے اے جان راج آج | ۱۱ | سب دلبروں نے تجکو دیا تخت و تاج آج |
| اوس ناز اور ادا کے تجمل کو دیکھکر | ۱۲ | سب دلبروں نے تجکو دیا آکے باج آج |
| پروانہ ہوکے کیوں نہ گرے چاند چرخ سے | ۱۳ | فانوس میں شوق ترا ہے سراج آج |
| مقصود دو جہاں میں میرا ہی سو تو ہی ہے | ۱۴ | تجھ بن نہیں کسی سے مجھے کام کاج آج |
| لب میں ترے مفرح یاقوت ہے صنم | ۱۵ | بیمار دل کو میرے وہی ہے علاج آج |

۱۶
وہ شوخ مجھ سے آکے ملا اس سبب ولی
شادی میں اسکی صرف کیا میں نے راج آج

| | | |
|---|---|---|
| جولانگری میں گرم ہے وہ شہسوار آج | ۱۷ | سینے میں عاشقوں کے اوٹھا ہے غبار آج |
| تجھ اسپ ترک تاز کے جولانی دیکھکر | ۱۸ | مانند برق کے ہیں ہوا بیقرار آج |
| بیشک کریگا خاطر عشاق باغ باغ | ۱۹ | آیا ہے التفات پہ وہ نو بہار آج |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | گلزار تجھ جمال کے گلشن میں دیکھ کر | قربان ہے عندلیب ہزاران ہزار آج |
| ۲ | سینے سے رکھ طبق طبق دل چاک چاک سے | کرتا ہوں میں نثار بجائے انار آج |
| ۳ | اے آتشین بہار ترے رخ کی آب دیکھ | پیدا کیا ہے میں نے دل خاکسار آج |
| ۴ | ہے بیشمار دل میں میرے خار خار شوق | چھرے کر دیکھ سر پہ تیرے لڑکدار آج |
| ۵ | گردش تمہاری انکھوں کی جوں دور جام ہے | دیکھنے سے اس کے دل کا گیا ہے خمار آج |
| ۶ | اطراف آسمان کے ہجوم شفق نہیں | اس رنگ نے ہر اک کیا لالہ زار آج |
| ۷ | انکھوں سے تیری اک نگہ التفات سے | عالم کے وحشیوں کو کیا ہے شکار آج |
| ۸ | برجا ہے آسمان سے تواضع کرے طلب | پایا تیرے کرم سے ولی اقتدار آج |
| ۹ | تیرے لبوں پہ دیکھ صنم رنگ پان آج | چرنا ہوئی ہے لالہ غداروں کی جان آج |
| ۱۰ | نکلا ہے بے حجاب ہو بازار کی طرف | ہر بوالہوس کی گرم ہوئی ہے دکان آج |
| ۱۱ | انکھوں کی تیغ سے تری ظاہر ہے رنگ خون | کس کو کیا ہے قتل اے بانکے پٹھان آج |
| ۱۲ | آخر کو رفتہ رفتہ دل خاکسار نے | تیری گلی میں جا کے کیا ہے مکان آج |
| ۱۳ | اعجاز عشق دیکھ کہ مجھ ناتوان پر | اس سخت دل کے دل کو کیا مہربان آج |
| ۱۴ | گل خود زبان حال سے آکر کرے گا عذر | عاشق سے کیا ہوا جو کیا تو نے مان آج |
| ۱۵ | البتہ گل پیادہ ہو دوڑے رکاب میں | اس نو بہار حسن کی دیکھے جو شان آج |
| ۱۶ | تیری بھوؤں کو دیکھ کے کہتے ہیں عاشقان | ہے شاہ جس کے نام چڑھی ہے کمان آج |
| ۱۷ | اے عقل مو شگاف تامل سے کر نگاہ | آتا ہے کس ادا سے وہ نازک میان آج |
| ۱۸ | کیا وائرے سے زہرہ جبیں کے نکل سکون | یکتان میں لیا ہے مرے دل کو تان آج |
| ۱۹ | میرے سخن کو گلشن معنی کا بوجھ گل | عاشق ہوئی ہے بلبل رنگین بیان آج |
| ۲۰ | کیوں کر رکھوں میں دل کو رکی اپنے کھینچ کر | |

تے دست اختیار میں ہے اب عنان آج

۱ تیری جبین سے ہے یہ سراسر ظہور صبح
عالم میں دیکھنے کو ترے ہے عبور صبح

۲ بیتاب آفتاب ہے تب سے جہا ئیں
دیکھا ہے جب سے رُخ تیرا اے رشک نور صبح

۳ اس رخ کی آرسی میں ہے نور خدا عیان
روشن ہے اس جمال سے ہی کوہ طور صبح

۴ ظاہر تیری بہار میں اسباب عیش ہیں
ہے جلوہ گر ترے سے یہ دار السرور صبح

۵ جب سے ولی نے دیکھا ہے تیرا رخ صبح
آنکھوں میں اس کی ذرہ ہے مہر حضور صبح

ولہ

بر نگ صافی دل کیوں نہ ہو صفائے قدح
کہ دست آئینہ رو ہے مدام جائے قدح

۷ ہر اک طرف کو ہوئی بزم عیش میں بنیاد
صنم کے لعل سے یاقوت کی بہائے قدح

۸ کیا ہے ساقی عشرت نے پیار الفت سے
حنائے پنجہ رنگین نگار پائے قدح

۹ اگر اشارتِ ابرو کرے وہ ماہ تمام
ہلال عید نے چرخ زن بجائے قدح

۱۰ خمار حشر سے کیا غم ہے مے پرستوں کو
لکھی ہے قبر کے تعویذ پہ دعائے قدح

۱۱ صدا یہ آتی ہے بے کیف و کم سدا خم سے
کہ نقد ہوش فلاطون ہے رونمائے قدح

۱۲ ہوا ہے قلقل مینا سے مجھ پہ یہ ظاہر
کہ مے پرست کے سینے میں ہے ثنائے قدح

۱۳ ہوا ہے صبح کے مانند آفتاب ضمیر
عیاں ہے جس کے اوپر جلوہ ضیائے قدح

۱۴ ولی کے دل سے تو اے شوخ احتراز نہ کر
ہمیشہ انجمن گلرخان ہے جائے قدح

۱۵ صنم زمانۂ اول میں یوں نہ تھا گستاخ
انہیں دنوں میں ہوا ہے یہ کیا بلا گستاخ

۱۶ تیرے یہ لب پہ خط سبز کیا ہے بوجھا ہی
نگار او پر ہے یہ طوطی خوش ادا گستاخ

۱۷ یہ رنگ زرد اوڑا مجھ ضعیف کر لے کر
ہوا ہے کاہ لجانے کو کہربا گستاخ

۱۸ ولی کے دل میں ہے شوخی تیری ہو اکی یہی
کہ تیری زلف پہ ہو جس قدر ہوا گستاخ

| ۱ | مژہ بتوں کی ہے تجھ غم میں خواب مخمل سرخ | لگے ہیں ترک کے بھالیکو یا مسلسل سرخ |
|---|---|---|
| ۲ | پری کی دیکھ کے میں چشم سرخ خواب آلود | ان انکھڑیوں کو کیا خواب گاہ مخمل سرخ |
| ۳ | کتاب عشق پہ شنگرف اشک خونی سے | نگہ کی کر کے قلم کھینچتا ہوں جدول سرخ |
| ۴ | کیا ہے دفع میرے درد سر کو رونے نے | ہوا ہے حق میں میرے خون دیدہ صندل سرخ |
| ۵ | شفق نہیں ہے میری آہ آتشیں سے ولی | فلک کو جا کے کیا ہے برنگ منقل سرخ |
| ۶ | ہمیشہ ہے بہار سرو آزاد | سنجا دے دولت حسن خداداد |
| ۷ | تیرا رخسار دایم بے خزاں ہے | ہوا ہے زیب در گلزار ایجاد |
| ۸ | ہوا مانند مجنوں کے پریشان | تیرا قد دیکھکر گلشن میں شمشاد |
| ۹ | کیا ہے سہو راہ کوچہ غم | ہوا ہے بسکہ تیرے لطف سے شاد |
| ۱۰ | خلاصی کیونکہ پاوے بلبل دل | نگاہ گلرخاں ہے دام صیاد |
| ۱۱ | وفا کو ترک مت کر ہرگز اے دل | محبت ہے وفا بن سست بنیاد |
| ۱۲ | نہیں ہے بے قراری اس کی بے جا | ولی جس دل میں ہے زلف پریزاد |

ولہ

| ۱۳ | جب سے ہوا تیرا یہ قد دلربا بلند | سنتا ہوں ہر طرف سے صدائے بلا بلند |
|---|---|---|
| ۱۴ | مت پست فطرتوں سے مل اے سرو باغ ناز | تجھ قد کا نام جگ میں ہے نام خدا بلند |
| ۱۵ | بیمار گر نہیں یہ تیری چشم غمزہ زن | کیوں ہاتھ میں لیے ہے نگہ کا عصا بلند |
| ۱۶ | ان ابروؤں کو دیکھ کے اپنے کئے شتاب | حق میں تیرے ہلال نے دست دعا بلند |
| ۱۷ | گلزار زندگی میں بجز وصل سرو قد | عشاق کو نہیں ہے دگر مدعا بلند |
| ۱۸ | اس بات کو لکھا ہوں سفینہ میں عقل کے | ہے بحر دل میں طبع سخن آشنا بلند |
| ۱۸ | تیری بھووں میں ناز کو رتبہ ہے اس قدر | کشتی میں جو ہے مرتبہ ناخدا بلند |

۱
میں عاشقوں کی فوج میں سردار ہوں ولی
ہے آہ کا علم مری اب تا سما بلند

| | | |
|---|---|---|
| ہوا ہے گرم جو تو آفتاب کے مانند | ۲ | کیا ہے ہوش نے پرواز آب کے مانند |
| زمیں پہ کیوں نہ گریں اہل بزم جرعہ نمط | ۳ | تری نگہ میں ہے مستی شراب کے مانند |
| نگاہ گرم کرے گر فلک کے گلشن میں | ۴ | گل ستارہ گریں گل گلاب کے مانند |
| برنگ برق اگر جلوہ گر ہو وہ گلرو | ۵ | غبار سینہ ہو پانی گلاب کے مانند |
| لکھی ہے بسکہ پریرو کے زلف کی تعریف | ۶ | سیاہ نامہ ہوا ہے کتاب کے مانند |
| ترے خیال میں اے بحر حسن دیدۂ تر | ۷ | ہوئے ہیں آب سراپا حباب کے مانند |
| ترے فراق میں ہر آہ اے کمان ابرو | ۸ | گئی ہے چرخ پہ تیر شہاب کے مانند |
| کیا ہے طرز تغافل نے شوخ کی جگ میں | ۹ | ہر ایک چشم کو تسخیر خواب کے مانند |
| سجن کے غم سے نکلتا ہے نالۂ بیتاب | ۱۰ | ہر ایک رگ ستی تار رباب کے مانند |
| نہ بھول گرم نگاہے پہ شوخ چشموں کی | ۱۱ | محبت ان کی ہے دہر کا سراب کے مانند |
| توقع قدم شہسوار رکھ دل میں | ۱۲ | ہوا ہوں خالی اپس سے رکاب کے مانند |
| نہ کر سوال مرے درد کی حکایت کا | ۱۳ | کہ ہے زباں پہ حاضر جواب کے مانند |
| گر آبرو کی ہے خواہش کسی کی نعمت پر | ۱۴ | نہ کھول حرص کے دیدے کو قاب کے مانند |
| نہ ہو تو فکر سے دنیا کے مثل ہو باریک | ۱۵ | سیاہ دل کو کرے گی خضاب کے مانند |

۱۶
نگاہ گرم سے اس شعلہ قد کے مجلس میں
کیا برشتہ ولی کو کباب کے مانند

| | | |
|---|---|---|
| تیری نگہ کی سختی ہے دلبری کے مانند | ۱۷ | تیری نگاہ موزوں ہے عبہری کے مانند |
| ظاہر نہیں حقیقت اس لعل کی کسی پر | ۱۸ | واقف ہوا ہوں اس سے میں جوہری کے مانند |
| ہر چند زرد رنگت حاصل ہے عاشقوں کو | ۱۹ | لیکن شگفتہ رو ہیں گل جعفری کے مانند |

| | | |
|---|---|---|
| طاقت نہیں کسی کو تا اس صنم کو دیکھے | ۱ | عالم کی ہے نظر سے پنہاں پری کے مانند |
| یہ ریختہ ولی کا جا کر اُسے سنا دو<br>رکھتا ہے فکر روشن جو انوری کے مانند | ۲ | |
| تجھ گلبدن کی بو سے ہوئے گلعذار بند | ۳ | گلشن میں تجھ بہار کے ہیں نو بہار بند |
| گلزار میں لٹک سے چلے گر تو اک قدم | ۴ | مانند آب آئینہ ہو جوئبار بند |
| مالی نے تجھ جمال کے گلشن کو دیکھ کر | ۵ | بیچا ہے جا کے شہر میں پھولوں کے ہار بند |
| انکھو نیں تیری دیکھ ہیں آہو کو مبتلا | ۶ | بوجھا تیری نگہ میں ہے وحشت شعار بند |
| اس قد کو دیکھ سرو ہی گلشن میں پا بگل | ۷ | آزاد یہاں ہوا ہے جو بے اختیار بند |
| امید مجکو یوں ہے ولی کیا عجب اگر<br>اس ریختہ کو سن کے ہو معنی نگار بند | ۸ | |
| سخن شناس کے نزدیک کب ہے کم ز یزید | ۹ | کسی کے مطلب رنگیں کو جو کرے ہے شہید |
| ہوا ہے مشتری اس رشک مشتری کا دل | ۱۰ | کیا جو اہل خرد کے ہزار دل کو شہید |
| یہ زلف و خال سیں نے دیا ہے جگ کو فریب | ۱۱ | دغا کے دینے میں یکرنگ ہیں یہ پیر و مرید |
| کھلا ہے عقدۂ دل اس نگہ کی سوزن سے | ۱۲ | تیری نین کا اشارہ ہی قفل دل کی کلید |
| ہوا ہے حق کی توجہ سے اے ہلال ابرو<br>تیرا جمال منور ولی کے دل کی عید | ۱۳ | |
| اے شکر لب قند سے تجھ لب کی ہیں باتاں لذیذ | ۱۴ | حرف تیرا اس کے ہیں جیسے حلوۂ سوہان لذیذ |
| دل کو فرحت بخش ہے دایم تیرے غم کا ہجوم | ۱۵ | صاحب ہمت کو ہے نت کثرت مہمان لذیذ |
| مت ہر اک نا اہل سے ملنے کو راضی ہو صنم | ۱۶ | ہے نصیحت تلخ ظاہر لیک ہے پنہاں لذیذ |
| لذت معنی نہیں کچھ لذت ظاہر سے کم | ۱۷ | حرف با معنی ہے جیسے بوسۂ خوباں لذیذ |
| اے ولی ترک علایق دل کو لذت بخش ہے | ۱۸ | |

چون ہے دنیا دار کو فکر سر و سامان لذیذ

| | | |
|---|---|---|
| عجب نہیں جو کرے دل میں شیخ کے تاثیر | ۱ | اگر مقدمۂ عشق کو کرون تحریر |
| جنون عشق ہوا اس قدر زمین پہ محیط | ۲ | کہ پارسا کو ہوئی موج بوریا زنجیر |
| زبان قال نہیں طفل اشک کو لیکن | ۳ | زبان حال سے کرتا ہے عشق کی تقریر |
| ورق پہ چہرۂ عشاق کے مصور عشق | ۴ | جگر کے خون سے لکھ طفل اشک کی تصویر |

۵
گلی سے یار کے کیون جا سکے ولی باہر
ہوئی ہے خاک پہ پیرو کی رہ کی دامنگیر

| | | |
|---|---|---|
| گر چمن میں چلے وہ رشک بہار | ۶ | گل کرین نقد آب و رنگ نثار |
| یاد تجھ خط سبز کی اے شوخ | ۷ | زخم دل پر ہے مرہم زنگار |
| حق نے آنکھوں کو تیری بخشا ہے | ۸ | مے وحشت سے ساغر سرشار |
| اس پری رو کو جس نے دیکھا ہے | ۹ | صورت ہوش سے ہوا بیزار |
| دھیان میں تیری دید کے دایم | ۱۰ | مثل مینا ہے چشم گوہر بار |
| پیش لبہائے مشتری طلعت | ۱۱ | آب حیوان کا سرد ہے بازار |
| بسکہ پایا تیری جفا سے شکست | ۱۲ | خانۂ دل ہے اپنا آئینہ وار |
| بلبلین ہر طرف سے اٹھ دوڑیں | ۱۳ | دیکھنے کر اسے ہزار ہزار |

۱۴
اے ولی اس کو حرف ہوش نہ پوچھ
جو ہوا مست جلوۂ دیدار

| | | |
|---|---|---|
| اب جدائی نہ کر خدا سے ڈر | ۱۵ | بیوفائی نہ کر خدا سے ڈر |
| مت تغافل کو راہ دے اے شوخ | ۱۶ | جگ ہنسائی نہ کر خدا سے ڈر |
| ہے جدائی میں زندگی مشکل | ۱۷ | تو جدائی نہ کر خدا سے ڈر |
| عاشقوں کو شہید کر کے صنم | ۱۸ | کف حنائی نہ کر خدا سے ڈر |

آرسی دیکھ کر نہ ہو مغرور ١ خود نمائی نہ کر خدا سے ڈر

راست کیشوں سے اے کمان ابرو ٢ کج ادائی نہ کر خدا سے ڈر

اس سے جو آشنا ہے درد نہیں ٣ آشنائی نہ کر خدا سے ڈر

٤ اے ولی غیر آستانۂ یار
جبہ سائی نہ کر خدا سے ڈر

دل میرا ہے وہ آتشیں پیکر ٥ راکھ ہو جاتے جس کو دیکھ شرر

کیا کہوں نبض دل کی بے تابی ٦ قوت جس کا ہے آتشیں نشتر

عشق بازوں میں اس کو ہے راحت ٧ جس کو الماس کا ملا بستر

اس نے پایا ہے منزل مقصود ٨ عشق جس کا ہے ہادی و رہبر

ترک لذت کی جس کو ہے لذت ٩ شکر اس کو ہے زہر ہر شکر

آشناؤں کو موج آب وفا ١٠ ہے محبت کی تیغ کا جوہر

١١ بزم دلبر میں اے ولی جا تو
شوخ کا آج ہاتھ سے ساغر

آیا تو کمر باندھ کے جب جور و جفا پر ١٢ جی صدقے کیا میں نے تری بانکی ادا پر

اس دیدۂ خونبار میں یکبار قدم رکھ ١٣ اے شوخ ترا جی ہے اگر رنگ حنا پر

آنکھیں ہیں یہ خوبان جہاں کی کہ لگی ہیں ١٤ بوٹے نہیں نرگس کے صنم تری قبا پر

تشبیہ ترے خط کو جو دی مشک ختن سے ١٥ عالم کو وہ آگاہ کرے اپنی خطا پر

١٦ دشوار ہے حیرت سے ولی اس کا نکلنا
باندھا ہے جو دل اس رخ آئینہ نما پر

سنائی جب خبر شادی کی اُن نے صبحدم آکر ١٧ ہوا رخصت طلب نزدیک میرے جب غم آکر

ترے ملنے سے تا روشن کرے دل کی مجالس کو ١٨ ہوئی ہے شانہ زن سینہ میں خواہش دمبدم آکر

۱ — بجز تجھ جام لب کے ای پری پیکر نہ لوں ہرگز — اگر دیوے مجھے ہاتھوں سے لینے جام جم آکر

۲ — نظارہ جب کیا میں نے مبارک حسن دلبر کا — اگر امجھ دل میں تیری زلف خم در خم کا خم آکر

۳ — ولی تجھ حسن کی تعریف میں جب ریختہ کہوے
سنے تب اس کو جان و دل سے حسان عجم آکر

۴ — اگر گلزار میں بیٹھے وہ سرو ناز نین آکر — کرے نظارہ اس کا حور فردوس بریں آکر

۵ — اگر ہووے صنم خانہ پہ اس بت کا گذر یکبارگ — تصدق اس پہ ہوویں سب نگارستان چین آکر

۶ — کرے شیرازہ بندی دل کی خواہش منہ کے دیکھنے — پریشان گر وہ دیکھے تیری زلف عنبریں آکر

۷ — عجب اس شوخ چنچل کی ہیں انکھیں شوخ اور چنچل — ہوئے قربان جس پر آہوئے صحرا نشیں آکر

۸ — عجب کیا دام میں اس کے اگر آوے ولی کا دل
کہ اس کی جال میں کتنے پھنسے ہیں اہل دین آکر

۹ — پڑا ہوں کوہ غم میں اس دل ناشاد سے جاکر — دعا کہدو میری جانب سے اب فرہاد سے جاکر

۱۰ — کیا ہے خون سودا نے ہمارے تن میں اب غلبہ — نگہ کے نیشتر کو لا کہو فصاد سے جاکر

۱۱ — گرفتاروں کی غمخواری یہی لازم ہوئی تجھپر — حقیقت مرغ دل کی یوں کہی صیاد سے جاکر

۱۲ — بہوکے ہاتھ سے گرداب غم میں جا پڑا ہی دل — کہو میری حقیقت چرخ بے بنیاد سے جاکر

۱۳ — ولی اس قد کا طالب ہے مبارکباد تو کہدو
کہو سمجھائے گلشن میں ہر اک شمشاد سے جاکر

۱۴ — اے باد صبا باغ میں اس گل کے گذر کر — مجھ داغ کی اس لالۂ خوبی کو خبر کر

۱۵ — کیا درد کبھی کو کہ ہے درد میرا جا — اے آہ میرے درد کی تو جا کے خبر کر

۱۶ — کون اس سے کہے تیرے سوا دل کی حقیقت — اے درد تو ہی دل میں کچھ اب اس کے اثر کر

۱۷ — کیا غم ہے اسے تیر حوادث سے جہاں میں — سمجھا جو کوئی گردش ساغر کو سپر کر

۱۸ — اس گل کو کئی نامے لکھے ہم نے کئی بار — اشکوں نے کیا محو ہر اک نامے کو تر کر

۱ مت طرز تغافل کو میرے حق میں روا رکھ — اے شوخ میری آہ بری ہے تو حذر کر

۲ ہر وقت رنگا آنکھ میں مت کحل تغافل — ٹک پھیرے اس رخ بھی تو بے مہر نظر کر

۳ اس صاحب دانش سے ولی ہے یہ عجب تعجب
یکبارگی کیون مجکو گیا دل سے بسر کر

۴ ہشیار زمانے کے تیرے منہ پہ نظر کر — کوچے میں پڑے ہیں ترے سب ہوش بسر کر

۵ عالم میں وہ ہے تیر ملامت کا نشانہ — جس دل میں گیا تیر تیرے غم کا گزر کر

۶ تیرے رخ پرنور سے کیا بدر کو نسبت — جو کوئی کہے بدر تجھے اس کو بدر کر

۷ اس ظالم خونخوار کے جی پیش کیا ہے — جس عشق نے عالم کو دیا زیر و زبر کر

۸ فارغ ہو ولی رونے سے دلدار کو دیکھا
کعبہ کی زیارت کیا دریا سے اتر کر

۹ ہوا ہوں بے خبر ان مست آنکھوں کی خبر سنکر — ہوا ہوں ناتوان جون مو تری نازک کمر سنکر

۱۰ نہیں ہے لعل شیریں پر خط سبز اے گلستان رو — یہ طوطی ہے کہ آئی ہے ترے لب کی شکر سنکر

۱۱ سراپا ہو کے سودائی پڑا ہے غم کے حلقے میں — تیرے زلفوں کے سنبل نے حکایت سر بسر سنکر

۱۲ نہ سرکا راہ الفت سے قدم زنہار ایدل تو — ہٹاتا ہے قدم نامرد اس رہ کا خطر سنکر

۱۳ ہوے کی منط آتا ہے مجنون بے سر و بے پا — مری دیوانۂ دل کر السپ کا رہبر سنکر

۱۴ صبا کے ہاتھ سے جون ہو ہر اک غنچہ پریشان دل — یونہی ہر دل پریشان ہے مری آہ سحر سنکر

۱۵ ولی تیری گلی کو سنکے یون مشتاق ہے ہر دم
کہ جون مشتاق عاشق ہووے وصف سیمبر سنکر

۱۶ مجکو پہونچی اس شکر لب کی خبر — حق شکر خورے کو دیتا ہے شکر

۱۷ بوعلی سینا وہ سینہ دیکھکر — قاعدے حکمت کے سب جاوے بسر

۱۸ سات پردوں میں رکھوں اب اس کو چھپا — آوے گر آنکھوں میں وہ نور نظر

مجکوں سب عالم کہیں باریک بین ۱ ہاتھ لگ جاوے جو وہ نازک کمر

۲
ان لبوں کا اے ولی طالب ہے دل
جس کے غم سے لعل ہے خونی جگر

شوخ نکلا جب قدم کو تیز کر ۳ ناز کے شبدیز کو مہمیز کر
یک بیک آیا ادا سے مجھ طرف ۴ ہر پلک کو دشنۂ خون ریز کر
میں نے کی یہ عرض از روئے نیاز ۵ مہربانی اس کی دست آویز کر
کہہ اپس کے نرگس بیمار کو ۶ عاشقوں کے خون سے پرہیز کر

۷
اے ولی آتا ہے وہ مقصودِ دل
خانۂ خود خون سے رنگ آمیز کر

اے سرو خراماں تو نہ جا باغ میں چلکر ۸ مت قمری و شمشاد کے سر دیں خلل کر
کر چاک گریبان کو گل اب صحن چمن میں ۹ آئے ہیں ترے شوق میں پردیسے نکل کر
صنعت کے مصور نے صباحت کے ورق پر ۱۰ تصویر بنائی ہے تری نور سے حل کر
اے نور نظر شمع کو دیکھا ہے سراپا ۱۱ تجھ عشق کی آتش سے وہ کاجل ہوئی جلکر
بے آب لگے آب حیات اس کی نظر میں ۱۲ پانی ہوا اس گال کے جو عشق میں گل کر
اس ابروئے خمدار سے ہرگز نہ پھرے دل ۱۳ کیوں جائے سپاہی دم شمشیر سے ٹل کر

۱۴
اے جان ولی لطف سے آبر میں مرے آج
مجھ عاشق بے کل سے نہ تو وعدۂ کل کر

عاجزوں پر تو اب ستم مت کر ۱۵ اس قدر سختی اے صنم مت کر
اس ترقی کے وقت میں اے شوخ ۱۶ مہربانی اپس کی کم مت کر
رحم بے جا ستم برابر ہے ۱۷ تو رقیبوں پہ یوں کرم مت کر
اس نصیحت کو گوش جان سے سن ۱۸ دل کو اپنے مکان غم مت کر

۱
رام تجھ امر کا ہوا ہے ولی
گر ہے انصاف اس کو رام مت کر

۲ جو آیا مست ساقی جام لے کر | گیا یکبارگی آرام لے کر

۳ نگہ تیری صدا آتی ہے جوں تیر | دل زخمی طرف پیغام لے کر

۴ نکالوں خط ترا کس سبب خطا پر | چلا ہے آج فوج شام لے کر

۵ بنایا ہے جہاں میں لیلۃ القدر | سیاہی زلف سے وہ دام لے کر

۶ اور آئے ہوئے دل سے رنگ وحشت | جو آوے زلف تیری دام لے کر

۷ تیری زلفوں سے باندھا جس نے دل کو | گنوایا کفر میں اسلام لے کر

۸ ترے لب اور تیری آنکھوں کا ہے پیچ | چلا ہوں پستہ و بادام لے کر

۹ تری ساقی گری کر لالہ باغ | کھڑا ہے منتظر ہو جام لے کر

۱۰ میں اس کو جوں نگیں کرتا ہوں سجدہ | جو کوئی آتا ہے تیرا نام لے کر

۱۱
ولی تیرے لبوں سے اے تنک طبع
چلا ہے لذت دشنام لے کر

۱۲ میں تجھے آیا ہوں ایمان جان کر | باعث جمعیت جان جان کر

۱۳ بلبل شیراز کو کرتا ہوں یاد | حسن کو تیرے گلستان جان کر

۱۴ ہر نگہ کرتی ہے نظارے کی مشق | خط کو تیرے خط ریحان جان کر

۱۵ زلف تیری کیوں نہ کھاوے پیچ و تاب | حال دل میرا پریشان جان کر

۱۶ اے صنم آیا ہوں ہو بے اختیار | تجکو اپنا راحت جان جان کر

۱۷
رحم کر اس پر کہ آیا ہے ولی
درد دل کا تجھ کو درمان جان کر

۱۸ چمن میں جب چلے اس حسن عالمتاب سے اٹھکر | کرے تعظیم خوشبو ہر گل سیراب سے اٹھکر

| | | |
|---|---|---|
| تیرے پاؤں کی نرمی کی اگر شہرت ہو عالم میں | ۱ | ابھی آوے قدم بوسی کو مخمل خواب سے اٹھکر |
| کرے گر آرسی گھر میں رخ روشن کی مہمانی | ۲ | وہلاوے ہاتھ کو تیرے اپس کے آپ سے اٹھکر |
| ترے ابرو کی پہونچے گر خبر مسجد میں زاہد کو | ۳ | تماشا دیکھنے آوے ترا محراب سے اٹھکر |

۴
ولی اس زلف کی جو سحر سازی کا بیان کہوے
چلے پتال سے پانی یہ پیچ و تاب سے اٹھکر

| | | |
|---|---|---|
| تو ہے رشک ماہ کنعانی ہنوز | ۵ | تجکو ہے خوبوں میں سلطانی ہنوز |
| شرم سے رخ کی تیری دریائے حسن | ۶ | چہرۂ گوہر پہ ہے پانی ہنوز |
| ہر جھلک دیتی ہے اس رخسار کی | ۷ | آرسی کو درس حیرانی ہنوز |
| حلقہ زن ہے اس دہن کی یاد میں | ۸ | خاتم دست سلیمانی ہنوز |
| رات کو دیکھا تھا تیری زلف کو | ۹ | دل میں باقی ہے پریشانی ہنوز |
| روز اول سے چمن میں حسن کے | ۱۰ | نیں ہوا پیدا ترا ثانی ہنوز |

۱۱
جان جاتی ہے ولی آتا نہیں
کیا سبب نہ دلبر جانی ہنوز

| | | |
|---|---|---|
| داغ سے دل قرص زر اندوز رہتا ہے ہنوز | ۱۲ | مثل خورشید آتش بے دود رہتا ہے ہنوز |
| بسکہ گاتا ہوں سرود عشق تیری یاد میں | ۱۳ | دل میرا یہ لہجۂ داؤد رہتا ہے ہنوز |
| اس دہان کا عدم سے ہے عجب مجکو کہ حق | ۱۴ | طالبوں کو اس کے کیوں موجود رہتا ہے ہنوز |
| باغ میں دیکھا ہے اسے یاقوت لب یکانکو جب | ۱۵ | شوق لب تیرا اغیار آلود رہتا ہے ہنوز |
| شوق اس رخسار کا سینے میں ہے نت جلوہ گر | ۱۶ | مجمر دل آتش نمرود رہتا ہے ہنوز |
| گرچہ عنبر از نامرادی اب تلک حاصل نہیں | ۱۷ | لیک دل لب سے ترے مقصود رہتا ہے ہنوز |

۱۸
یہ ولی تجھ عشق کے مجمر پہ تا اسپند ہو
ہاتھ میں دل کو بجائے عود رہتا ہے ہنوز

| | | |
|---|---|---|
| مت جا صنم کہ ہوش دل آیا نہیں ہنوز | ۱ | میں درد اپنا تجکو سنایا نہیں ہنوز |
| اس چشم اشکبار سے میری عجب نہ کر | ۲ | سینے کا داغ تجھ کو دکھایا نہیں ہنوز |
| تجھ لطف کے زلال نے اے مایۂ حیات | ۳ | سینے کا آب میرے بجھایا نہیں ہنوز |
| ہوں گرچہ خاکسار و لے از رہِ ادب | ۴ | دامن کو تیرے ہاتھ لگایا نہیں ہنوز |

۵
آزاد اپنے عشق سے مت کر ولی کو اب
تیرا غلام جگ میں کہایا نہیں ہنوز

| | | |
|---|---|---|
| لباس اپنا کیا وہ گلبدن سبز | ۶ | ہوا سر تا قدم مثل چمن سبز |
| عجب چھب سے کھڑا ہے وہ پری رو | ۷ | ہے سر پر چیرہ بر میں پیرہن سبز |
| اگر اس وضع سے آوے انجمن میں | ۸ | تو ہووے بخت اہل انجمن سبز |
| فصاحت کیا کہوں اس خوش زباں کی | ۹ | کسی کا واں نہیں ہوتا سخن سبز |

۱۰
ولی نے جی دیا اس خط کو کر یاد
بجا ہے گر کریں اس کا کفن سبز

| | | |
|---|---|---|
| ہوا ہے چشم سے بستان غم سبز | ۱۱ | ہوا تجھ جور سے بخت الم سبز |
| ہوا قد سرو کے مانند اس کا | ۱۲ | لباس سبز میں سر تا قدم سبز |
| کہیں جوہر شناسِ حسن تجھ کو | ۱۳ | زمرد کا تراشا ہے صنم سبز |
| ثنا لکھی ہے اس آہو نین کی | ۱۴ | ہوا جوں شاخ نرگس اب قلم سبز |

۱۵
ولی نے جب لکھی اس خط کی تعریف
ہوا جوں برگ ریحاں ہر رقم سبز

| | | |
|---|---|---|
| ہوا نہیں ہے صنم صاحب اختیار ہنوز | ۱۶ | بجائے خود ہے رقیبوں کا اعتبار ہنوز |
| پری رخوں کے جو دندان کا آگیا ہے خیال | ۱۷ | برنگ برق میرا دل ہے بیقرار ہنوز |
| دو چشم چار ہوئی شوق چار ابرو سے | ۱۸ | و لے نہیں وہ دو رنگی ہوا دو چار ہنوز |

| | | |
|---|---|---|
| ہزار بلبل مسکین کا صید ہے باقی | ۱ | مقیم ہے چمن سبز میں بہار ہنوز |
| تو اپنی چشم کی گردش سے دے پیالہ مجھے | ۲ | گیا نہیں ہے میری چشم سے خمار ہنوز |
| ولی جہان کے گلستان میں ہر طرف ہی خزان | ۳ | دسے بہار پہ ہے سرو گلعذار ہنوز |
| میں کیا کروں جہان کو دلربا ہے بس | ۴ | دونوں جہان میں اس کا مجھے آسرا ہی بس |
| جنت کو کیا کرے گا طلبگار دوست کا | ۵ | دونوں جہاں میں اس کو وہ گلگوں قبا ہی بس |
| سرو چمن کی دید کو ہرگز نہ جائے گا | ۶ | جس کی بغل میں دلبر رنگین ادا ہی بس |
| آب بقا پسند نہ آئے اسے کبھی | ۷ | جس نے مدام وصل کا شربت پیا ہی بس |
| پھندے سے عشق کے وہ ولی کب نکل سکے | ۸ | دل جس کا دام زلف میں جا کر پھنسا ہے بس |
| عشق کے ہاتھ سے ہوے دلریش | ۹ | کیا شہنشاہ اور کیا درویش |
| جی میرا ہو گیا ہے زیر و زبر | ۱۰ | جب سے تیرا فراق آیا پیش |
| تجھ پہ قربان ہوا اے کمان ابرو | ۱۱ | لے لیا جب سے عاشقی کا کیش |
| جس کو قربت ہے عشق سے تیرے | ۱۲ | اس کے نزدیک کیا عزیز ہے خویش |
| اے ولی اس کا زہر کیوں اترے | ۱۳ | جس نے کھایا ہے عاشقی کا نیش |
| اس حسن کے چمن میں یہ خط ہے بہار محض | ۱۴ | جنت ہے جس کے لطف سے لب سبزہ زار محض |
| وہ رخ ترا ہے اے گل گلزار عاشقاں | ۱۵ | ہے لالہ زار جس کے سبب داغدار محض |
| بن مرہم وصال نہ ہووے اسے شفا | ۱۶ | جو اس نگہ کے تیر سے ہے دلفگار محض |
| شکر خدا کے جس کے کرم سے جہان میں | ۱۷ | تجھ حسن کا خیال ہے مجھ شرمسار محض |
| اے دل تو اس کی چشم کی مستی سے ذوق کر | ۱۸ | بن اس کے خاک شغل ہے تجھ کو خمار محض |

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| اب حسن کے عالم مین یہ شہرۂ عالم ہے | ۱ | ہر منہ سے ترا جگ مین اندازہ ہوا تازہ |

۲
جو شعر لباسی تہے جون پہول ہوئے باسی
جب شعر ولی تیرا یہ تازہ ہوا تازہ

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| صنم تک ناز سے مجہ پاس آ آہستہ آہستہ | ۳ | چہپی بات اپنے دلکی اب سنا آہستہ آہستہ |
| نہ لا خاطر مین اپنے خود غرض کی بات کو ہرگز | ۴ | صنم اس بات کو خاطر مین لا آہستہ آہستہ |
| ہر اک کی بات سننے پر توجہ مت کر ایظالم | ۵ | رقیبان اس مین ہو وینگے جدا آہستہ آہستہ |
| مبادا محتسب بدمست سنکر تان مین آوے | ۶ | طنبورہ آہ کا لے دل بجا آہستہ آہستہ |

۷
ولی ہرگز اپس کے دلکو سینے مین نہ کہہ غمگین
کہ بر لاوے گا مطلب کو خدا آہستہ آہستہ

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| کیا مجہہ عشق نے ظالم کو آب آہستہ آہستہ | ۸ | کہ آتش گل کو کرتی ہے گلاب آہستہ آہستہ |
| وفاداری مین دلبر کی بجہایا آتش غم کو | ۹ | کہ گرمی دفع کرتا ہے گلاب آہستہ آہستہ |
| مرے دلکو کیا بیخود تری انکہون نے ایظالم | ۱۰ | کہ جون بیہوش کرتی ہے شراب آہستہ آہستہ |
| ہوا مجہہ عشق سے اے آتشین رو دل مرا پانی | ۱۱ | کہ جون گلتا ہے آتش مین گلاب آہستہ آہستہ |
| اداو ناز سے آتا ہے وہ روشن جبین گہر سے | ۱۲ | کہ جون مشرق سے نکلے آفتاب آہستہ آہستہ |
| عجب کچہہ لطف رکہتا ہے شب خلوت مین گلرو سے | ۱۳ | خطاب آہستہ آہستہ جواب آہستہ آہستہ |

۱۴
ولی مجہہ دل مین آتا ہے خیال یار بے پروا
کہ جون انکہون مین آجاتا ہے خواب آہستہ آہستہ

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| ہوا ظاہر خط روئے نگار آہستہ آہستہ | ۱۵ | کہ جون گلشن مین آتی ہے بہار آہستہ آہستہ |
| کیا ہے رفتہ رفتہ رام اوسکی چشم وحشی کو | ۱۶ | کہ جون آہو کو کرتے ہین شکار آہستہ آہستہ |
| جو اپنے اشک مثل جوئبار اول کیا پانی | ۱۷ | ہوا اس سرو قد سے ہمکنار آہستہ آہستہ |
| برنگ قطرۂ سیماب میرے دل کی جنبش سے | ۱۸ | ہوا ہے دل صنم کا بیقرار آہستہ آہستہ |

| | | |
|---|---|---|
| مرا دل اشک ہو پہنچا ہے کوچے مین صنم بر کے | ۱ | گیا کعبہ کو یہ کشتی سوار آہستہ آہستہ |
| اسے کہنا بجا ہے عشق کے گلزار کا بلبل | ۲ | جو گلرویون مین پایا اعتبار آہستہ آہستہ |

۳
ولی مت حاسدون کے ہات سے دل کو مکدر کر
کہ آخر دل سے جاوے گا غبار آہستہ آہستہ

| | | |
|---|---|---|
| ہوئی ہے رام اس بت کی نین آہستہ آہستہ | ۴ | کہ جون پھاندے مین آتا ہے ہرن آہستہ آہستہ |
| مرا دل مثل پروانے کے تہا مشتاق جلنے کا | ۵ | لگی اس شمع سے آخر لگن آہستہ آہستہ |
| گریبان صبر کا مت چاک کر ای خاطر مسکین | ۶ | سنے گا بات وہ شیرین سخن آہستہ آہستہ |
| گل و بلبل کے سودے مین خلل ہووے تو دیکہا کر | ۷ | چمن مین جب چلے وہ گلبدن آہستہ آہستہ |

۸
ولی سینے مین میرے پنجۂ عشق ستمگر نے
کیا ہے چاک دل کا پیرہن آہستہ آہستہ

| | | |
|---|---|---|
| گریان ہے ابر چشم سے میری اشکبار دیکہ | ۹ | ہے بیقرار بجلی تجہے بیقرار دیکہ |
| فردوس دیکہنے کی ہے گر تجہ کو آرزو | ۱۰ | اے دل تو اوسکے رخ کے چمن کی بہار دیکہ |
| حیرت کا رنگ لیکے ہے شکل بیخودی | ۱۱ | تیری ادا و ناز کو معنی نگار دیکہ |
| تیرے خیال دید مین یہ دل کہ چاک تہا | ۱۲ | لایا ہون تیری نذر مثال انار دیکہ |
| اے شہسوار تو جو چلا ہے رقیب پاس | ۱۳ | سینے مین عاشقون کے اٹہا ہے غبار دیکہ |
| تیری نگاہ خاطر نازک پہ بار ہے | ۱۴ | اے بوالہوس نہ میری طرف بار بار دیکہ |

۱۵
تجہ عشق مین ہوا ہے جگر خون داغ دار
دل مین ولی کے پہولا ہوا لالہ زار دیکہ

| | | |
|---|---|---|
| چنچل ہوا ہے جی مرا جان تیری چال دیکہ | ۱۶ | دل جا پڑا خلل مین ترے منہ کا خال دیکہ |
| ہر شب ہون پیچ و تاب مین اس زلف کے سبب | ۱۷ | گل کر ہوا ہون بال کہن میرے بال دیکہ |
| خوبان اگرچہ رشک کرین تجہ پہ کیا عجب | ۱۸ | جلتا ہے آفتاب یہ جاہ و جلال دیکہ |

اے نو بہار حسن تو گلشن مین جب چلا ١ گل کر گلاب گل ہوئے سب تیرا گال دیکھہ

مت کہہ اپس کے حال کو رمال سے کبھی ٢ مصحف مین اس جمال کی ای جان فال دیکھہ

دونون جہانکی عید کی ہے آرزو اگر ٣ اس مہ کی ابرؤون کی وہ شکل ہلال دیکھہ

٤
دل پیچ و تاب مین ہے ولی کا مثال موج
اس زلف تابدار کا ہر پیچ و جال دیکھہ

آج ہے اس کا حال کچھہ کا کچھہ ٥ کیون نہ گذرے خیال کچھہ کا کچھہ

دل بیدل کو آج کرتی ہے ٦ شوخ چنچل کی چال کچھہ کا کچھہ

مجکو لگتا ہے اے پری پیکر ٧ آج تیرا جمال کچھہ کا کچھہ

اثر بادۂ جوانی سے ٨ کر گیا ہے سوال کچھہ کا کچھہ

٩
اے ولی جی کو آج کرتی ہے
بوئے باغ وصال کچھہ کا کچھہ

عشاق کی تسخیر کو بالا یہہ بلا ہے ١٠ یا راز مجسم ہے کہ تصویر ادا ہے

یا نقطہ ہے رنگین ہم آغوش معانی ١١ یا بر مین گل اندام کے گلرنگ قبا ہے

از بسکہ دل اس رشک پری سون جو بندھا ہی ١٢ ہر مو سے مرے رنگ ادا جلوہ نما ہے

جاتا نہین گلشن کیطرف صبح وہ گلرو ١٣ سمجھا ہے کہ وان آہ مری باد صبا ہے

بیماری عاشق ہے تری آنکھونسی لیکن ١٤ صد شکر کہ لب مین ترے ہر دکھہ کی دوا ہے

مجھہ حال پہ اے بو علی وقت نظر کر ١٥ تجھہ نطق مین بوجھا ہون کہ قانون شفا ہے

گر حکم مین میرے ہو سعادت تو عجب کیا ١٦ سایہ ترا مجھہ سر کے اوپر ظل ہما ہے

اک دید کا وعدہ کیا ہے اپنی رضا سے ١٧ راضی ہون مین اسپر کہ تری جبین رضا ہے

١٨
پایا ہون ولی سلطنت ملک قناعت
اب تخت و چتر حق مین مرے ارض و سما ہے

| | | |
|---|---|---|
| نہ وہ بالا نہ وہ بالی بلا ہے | ۱ | بلائے عاشقان ناز و ادا ہے |
| تغافل شوخ کا عاشق کے حق مین | ۲ | ستم ہے ظلم ہے جور و جفا ہے |
| کہا مژگان نے اوسکی شوخیون کو | ۳ | کہ عاشق پر ستم کرنا روا ہے |
| نجاوے تجکو چہوڑا ے گلشن ناز | ۴ | مرا دل بلبل باغ وفا ہے |
| رہے دولت کہ دایم سایۂ ناز | ۵ | ہمارے سر اوپر ظل ہما ہے |
| مرا دل کیون نہ جاوے اس گلی کو | ۶ | گلی اس دلربا کی دلکشا ہے |
| ہمیشہ عندلیب عاشقی کو | ۷ | گل مقصود تیرا نقش پا ہے |
| ۸ | ولی آتے ہین راہ عشق مین وہ<br>کہ جنکو استقامت کا عصا ہے | |
| دیکہا ہے جسے وہ مبتلا ہے | ۹ | خوبون کی نگہ نہین بلا ہے |
| گر تجہہ کو ہے عزم سیر گلشن | ۱۰ | دروازۂ آئینہ کہلا ہے |
| صیقل تری ہوونکی ای شوخ | ۱۱ | آئینۂ عشق کی جلا ہے |
| جون شمع ہوا جو تیرا عاشق | ۱۲ | وہ سر سے قدم تلک جلا ہے |
| خوبونکا ہوا ہے سرد بازار | ۱۳ | تجہہ حسن کا جب سے غلغلہ ہے |
| اے اہل ہوس نگاہ مت کر | ۱۴ | بالائے سہی قدان بلا ہے |
| اک دل نہین آرزو سے خالی | ۱۵ | ہر جا ہے محال اگر خلا ہے |
| ۱۶ | تسخیر کیا ہے گوش گل کو<br>بلبل کا ولی عجب گلا ہے | |
| نگہ اس خوش ادا کی خوش ادا ہے | ۱۷ | کمر اس دلربا کی دلربا ہے |
| صنم کے حسن کو ٹک فکر سے دیکہہ | ۱۸ | کہ وہ آئینۂ معنی نما ہے |
| یہ خط ہے جوہر آئینۂ راز | ۱۹ | اسے مشک ختن کہنا خطا ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ہوا معلوم زلفون سے یہ اے شوخ | ۱ | کہ شاہِ حسن پر ظلِ ہما ہے |
| نہ پوچھو آہ و زاری کی حقیقت | ۲ | عزیزو عاشقی کا مقتضا ہے |
| نہ ہووے کوہ کن کیون آہ عاشق | ۳ | کہ وہ شیرین ادا گلگون قبا ہے |

۴
ولی کو مت ملامت کر اے واعظ
ملامت عاشقون پر کب روا ہے

| | | |
|---|---|---|
| نظر جو باغ مین وہ سرو نو بہار کرے | ۵ | نگہ کے پانون مین آنسو کی پر قطا کرے |
| گذر چمن مین اگر اپنا گل عذار کرے | ۶ | بہار باغ مین تازہ عیان بہار کرے |
| ہوا ہے قامت دلدار کا جو دیوانہ | ۷ | قدم مین سرو کے زنجیر جوئبار کرے |
| وہ راحت دل و جان نے وہان مقام کیا | ۸ | ہوائے درد دل و جان کو بیقرار کرے |
| مین اپنی آنکھون کون واسطہ فرش راہ کرون | ۹ | گذر جو میری طرف کو وہ شہسوار کرے |

۱۰
اگرچہ بندگی وصل ظاہری ہے ولی
خیال ناز کو گر ہوسکے حصار کرے

| | | |
|---|---|---|
| گلستان کی لطافت مین ترا قد سرو رعنا ہے | ۱۱ | ہمیشہ نازکی کے آب جو مین جلوہ پیرا ہے |
| عدم تیرے دہن کا جگ مین ثانی ہی پری پیکر | ۱۲ | اگر بالفرض والتقدیر ثانی ہے تو عنقا ہے |
| ہوا ہے دلنشین وہ سرو قامت دل مین اے بلبل | ۱۳ | صنوبر گر مرے سائے سی پیدا ہو تو بیجا ہے |
| پریشانی کی مکتب کا معلم اسکو کہتے ہین | ۱۴ | تری زلف پریشان کا صنم جس سر مین سودا ہے |

۱۵
ولی تیری تواضع سے رقیب سنگدل دایم
پشیمان ہے خجل ہے منفعل ہے سخت رسوا ہے

| | | |
|---|---|---|
| قد ترا رشک سرو رعنا ہے | ۱۶ | معنی نازکی سراپا ہے |
| اُن بھؤن کی مین کیا کرون تعریف | ۱۷ | مطلع شوخ رمز ایما ہے |
| ساقی و مطرب آج ہین ہمرنگ | ۱۸ | نشۂ بیخودی دو بالا ہے |

کیون نہ ہر ذرہ رقص مین آوے ۱ جلوہ گر آفتاب سیما ہے

نہ ٹُٹے اسکے قد کو دیکھہ بجا ۲ سرو ہر چند پائے برجا ہے

چمن حسن مین نظر کر دیکھہ ۳ زلف معشوق عشق پیچا ہے

نہ کرے کیون نثار نقد نیاز ۴ حسن کو ناز کی تمنا ہے

دل مردہ کو زندگی بخشی ۵ بات تیری دم مسیحا ہے

سنبل اوسکی نظر مین جا نہ کرے ۶ جسکو زلف پری کا سودا ہے

اوسکی پہچان کا شمار نہین ۷ زلف ہے یا یہ موج دریا ہے

ترک کر اے رقیب فرعونی ۸ آہ میری عصائے موسیٰ ہے

۹ آج تجھہ غم سے ہے ولی گریان
دیکھہ چل نوح کا تماشا ہے

آج سر سبز باغ و صحرا ہے ۱۰ ہر طرف سیر ہے تماشا ہے

چہرۂ یار و قامت زیبا ۱۱ گل رنگین و سرو رعنا ہے

معنیِ حسن و معنیِ خوبی ۱۲ صورت یار سے ہویدا ہے

دم جان بخش نوخطوں مجکو ۱۳ چشمۂ خضر ہے مسیحا ہے

کمر نازک و دہان صنم ۱۴ فکر نازک ہے یا معما ہے

مو بمو اوسکو ہے پریشانی ۱۵ زلف مشکین کا جسکو سودا ہے

سبب دلربائی عاشق ۱۶ مہر ہے لطف ہے دلاسا ہے

کیا حقیقت ہے تجھہ تواضع کی ۱۷ یہ تلطف ہے یا مدارا ہے

۱۸ جون ولی رات دن ہے اسکا خیال
جسکو تجھہ عشق کی تمنا ہے

عشق بازی مین رضا درکار ہے ۱۹ فکر اسباب وفا درکار ہے

| | | |
|---|---|---|
| چاک کرتے جامۂ صبر و رضا | ۱ | دلبر رنگین قبا درکار ہے |
| ہر صنم تسخیر دل کیون کر سکے | ۲ | دلربائی کو ادا درکار ہے |
| زلف کو وا کر کہ شاہ عشق کو | ۳ | سایۂ بال ہما درکار ہے |
| رکھہ قدم مجھہ دیدۂ خونبار پر | ۴ | گر تجھے رنگ حنا درکار ہے |
| دیکھہ اسکی چشم شہلا کو اگر | ۵ | نرگس باغ حیا درکار ہے |

۶
عزم اسکے وصل کا ہے اے ولی
لیکن امداد خدا درکار ہے

| | | |
|---|---|---|
| آج ہر گل نور کا فانوس ہے | ۷ | کوہ و صحرا صورت طاؤس ہے |
| اے صنم تیرے دہن کے شوق سے | ۸ | ہر کلی مین نغمۂ ناقوس ہے |
| گر نہ نکلے سیر کو وہ نوبہار | ۹ | ظلم ہے فریاد ہے افسوس ہے |
| نور الفت سے ترے اے شمع رو | ۱۰ | پردۂ دل پردۂ فانوس ہے |
| دیکھہ کر اوسکی اداؤ ناز کو | ۱۱ | ہر پری کو خواہش پابوس ہے |
| دل نہ دے اور ونکو غافل دیکھہ اسے | ۱۲ | کم نگاہی شوخ کی جاسوس ہے |

۱۳
دیکھنے سے سیر کیا ہووے ولی
مدعا اوس کا کنار و بوس ہے

| | | |
|---|---|---|
| جب سے میرا گلبدن گل پوش ہے | ۱۴ | بلبلون کا ہر طرف سے جوش ہے |
| اے صنم اک بات ہے لیکن اسے | ۱۵ | بوجھتا ہے وہ کہ جسکو ہوش ہے |
| گول پگڑی کے نہ پھیرو گرد تو | ۱۶ | گول پگڑی حسن کا سرپوش ہے |
| دیکھنا تجھہ قد کا اے نازک بدن | ۱۷ | باعث خمیازۂ آغوش ہے |
| اب خلاصی عشق سے ممکن نہین | ۱۸ | دام دل زلفون کا دامی پوش ہے |
| کیون نہ ہو امید کا روشن چراغ | ۱۹ | شمع مجلس ساقی مینوش ہے |

| نمبر | مصرع اول | مصرع دوم |
| --- | --- | --- |
| ١ | ہر سخن تیرے تلطف سے ولی | مثل گوہر زینت ہر گوش ہے |
| ٢ | نگہ کی تیغ لے وہ ظالم خونخوار آتا ہے | جہان کی خوبرویونکا سپہ سالار آتا ہے |
| ٣ | ہر اک دیدہ کو حکم آئینہ ہے اسکے جلوہ سے | جدہر وہ حیرت افزا جانب بازار آتا ہے |
| ٤ | صنوبر کے نہ ہووے دلیہ کیون قایم قیامت سے | ادا سے بوستان مین وہ گل رخسار آتا ہے |
| ٥ | مثال شمع کرتا ہے جنے کی ہے انجمن روشن | ولی کہہ اس سے مجہہ دل مین خیال یار آتا ہے |
| ٦ | مغز جان باس پاس ہوتا ہے | گلبدن کے جو پاس ہوتا ہے |
| ٧ | آشنا بی نہین تو جاتا ہون | کیا کرون جی اداس ہوتا ہے |
| ٨ | کیون نہ کپڑے رنگون مین غم مین سرک | عاشقی مین لباس ہوتا ہے |
| ٩ | تجہہ جدائی مین نین اکیلا مین | درد و غم آسپاس ہوتا ہے |
| ١٠ | اے ولی دلربا سے ملنے کو | دل مین میرے ہراس ہوتا ہے |
| ١١ | کمان ابرو پہ جی قربان ہوا ہے | دل اوسکے تیر کا پیکان ہوا ہے |
| ١٢ | بہوان تیغ اور نگہ خنجر پلک تیر | یہ کس کے قتل کا سامان ہوا ہے |
| ١٣ | مرا دل مجہسے کر کر بے وفائی | پسند خاطر جانان ہوا ہے |
| ١٤ | پیا ہے جام دل سے بادۂ خون | جو بزم عشق مین مہمان ہوا ہے |
| ١٥ | عزیزو کیا ہے پروانے کے دل مین | کہ جی دینا اسے آسان ہوا ہے |
| ١٦ | طبیبو انکا نہین محتاج ہرگز | جسے درد بتان درمان ہوا ہے |
| ١٧ | برنگ گل فراق گلرخان مین | گریبان چاک تا دامان ہوا ہے |
| ١٨ | سواد خط خوبان دلکشی مین | بہار گلشن ریحان ہوا ہے |

۱ ولی تصویر اسکی جس نے دیکھا
مثال آئینہ حیران ہوا ہے

۲ عشق دکہلانے حشر آیا ہے — دشمن ہوش و صبر آیا ہے
۳ مجھسے وحشی ہین گلرخان گویا — فوج آہو مین ببر آیا ہے
۴ دیکھہ اوسکی کلاہ بارانی — چاند پر آج ابر آیا ہے
۵ یہ صنم کا ہے غمزۂ بیدین — یا ولایت مین گبر آیا ہے

۶ اے ولی کیا سبب کہ آج صنم
برسر جور و جبر آیا ہے

۷ مکتب مین جسکے ہاتھہ ادا کی کتاب ہے — خوبی مین آج ہم سبق آفتاب ہے
۸ ظاہر ہوا ہے مجھہ تیرے ناز سے صنم — رنگین بہار حسن بہار عتاب ہے
۹ مانند مو ضعیف کیا اسکے شوق نے — جس مو کمر کا نام نزاکت مآب ہے
۱۰ کیفیت بہار ادا تب سے ہے عیان — وہ مست ناز جب سے کہ مست شراب ہے
۱۱ تیرے نین کے عصر مین ہے ہو قرشراب — میخانہ تجھہ نگاہ سے دایم خراب ہے
۱۲ دیوان مین ازل کے ملے جب سی حسن و عشق — تب سی نیاز و ناز مین باہم حساب ہے

۱۳ پوشیدہ حال عشق رہے کیونکر اے ولی
غماز تار زلف خم پیچ و تاب ہے

۱۴ عشق مین جسکو مہارت خوب ہے — مشرب مجنون پہ وہ منسوب ہے
۱۵ عاشق بیتاب سے طرز وفا — جون ادا محبوب ہے محسوب ہے
۱۶ عشق کے مفتی نے یون فتوی دیا — دیکھنا خوبون کا یار و خوب ہے
۱۷ لخت دل پر خط لکھا ہے یار کو — داغ دل مہر سر مکتوب ہے
۱۸ غمزہ و ناز و ادائے نازنین — ظلم ہے طوفان ہے آشوب ہے

لکھدے یوسف بہی غلامی خط تجھے ۱ اگرچہ نور دیدۂ یعقوب ہے

۲ ہر گھڑی پڑھتا ہون اشعار ولی
دل کو حرف عاشقی مرغوب ہے

جسے اقلیم تنہائی مین انداز اقامت ہے ۳ جبیں حال پر اوسکی سدا رنگ سلامت ہے
گذر اس سرو قامت کا ہوا ہے جب سے مسجد مین ۴ موذن کی زبان اوپر ہمیشہ لفظ قامت ہے
مجہے روز قیامت کا رہا کب خوف آواعظ ۵ خیال قیامت رعنا مرے حق مین قیامت ہے
ہوا ہے صورت دیوار زاہد کنج عزلت مین ۶ یہی اس حسن حیرت بخش کی ظاہر کرامت ہے
سیاہ بختی ہوئی جگ مین نصیب عاشق بیدل ۷ یہ اس زلف پریشاں کی پریشانی کی شامت ہے
ہوا ہے جو جبین فرسا تری محراب ابرو مین ۸ صف عشاق مین اسکی امامت ہی امامت ہے
نہ ہو ناصح کی سختی سے مکدر اے دل شیدا ۹ سدا نقد محبت کا محک سنگ ملامت ہے
شرف ذاتی ہے تجکو اے گل گلزار معشوق ۱۰ تجلی منہ پہ ترے یہ سیادت کی علامت ہے

۱۱ ولی جو عشق بازونکی حقیقت سی نہین واقف
سخن اوس کا قیامت مین گل باغ ندامت ہے

سرو تیرا مہر سے آزاد ہے ۱۲ شوخ ہے بیداد ہے صیاد ہے
ہاتھ سے اس غمزۂ خونریز کے ۱۳ داد ہے بیداد ہے فریاد ہے
سنگدل کا نرم اب کیونکر ہو دل ۱۴ سخت ہی بیرحم ہے فولاد ہے
عشق مین شیرین سخن کے رات دن ۱۵ آہ دل پر تیشۂ فرہاد ہے

۱۶ غم نہین مجنون کو ہرگز اے ولی
خانۂ زنجیر اگر آباد ہے

جس دلربا سے دلکو مرے اتحاد ہے ۱۷ دیدار اوس کا آنکھونکی میری مراد ہے
رکھتا ہے دل مین دلبر رنگین خیال کو ۱۸ مانند آئینے کے جو صاف اعتقاد ہے

شاید کہ دام عشق مین تازہ ہوا ہے قید ۔ ١ ۔ وعدے پہ گلرخون کے جسے اعتماد ہے
باقی رہے گا جور و ستم روز حشر تک ۔ ٢ ۔ اس زلف کی جفا مین نپٹ استداد ہے

٣ مقصود دل ہے اوس کا جمال اے ولی مجھے
میری زبان کا ورد محمد مراد ہے

ہے بجا عشاق کی خاطر اگر ناشاد ہے ۔ ٤ ۔ غمزۂ خونخوار ظالم سر بسر بیداد ہے
کیون نہ ہو فوارۂ خون جوش زن ہر رگ سے آہ ۔ ٥ ۔ ہر نگاہ تیز خوبان نشتر فصاد ہے
ہر گھڑی تجھ ہجر مین اے دلربا تنہا نہین ۔ ٦ ۔ مونس و دمساز میری آہ ہے فریاد ہے
زلف کھولے دیکھ اوسکو مجھ پہ یون ظاہر ہوا ۔ ٧ ۔ صید کرنے کو ہمارے رغبت صیاد ہے
آسمان پر یہ نہ جانو چادر ابر سفید ۔ ٨ ۔ جانماز زاہد عزلت نشین برباد ہے
حرف شیرین دمبدم ہوتے ہین اس سے جلوہ گر ۔ ٩ ۔ اہل معنی کی زبان کیا تیشۂ فرہاد ہے

١٠ سرو کی وارستگی پر تو نظر کر اے ولی
باوجود خودنمائی کس قدر آزاد ہے

نہ جو جو خود بخود اس گل مین اڑ ہے ۔ ١١ ۔ رقیب روسیہ فتنے کی جڑ ہے
نہین ہر زلف دیکھے سے اٹکتا ۔ ١٢ ۔ اٹکتا ہون جہان دل کی پکڑ ہے
نہین چیرہ ہے اوسکی سر پہ بل دار ۔ ١٣ ۔ عزیز و نوجوانون کی اکڑ ہے
کرین کیون سنگدل کے دلکو تسخیر ۔ ١٤ ۔ زبردستی مین بیجاپور کا گڑھ ہے
برستا منہ پہ ہے اس ماہ کے نور ۔ ١٥ ۔ یہان عشاق کی آنکھون مین جھڑ ہے

١٦ سخن فہمون کی مجلس مین ولی یہ
ہر اک مصرع ترا موتی کی لڑ ہے

اسکے نین مین غمزۂ آہو پچھاڑ ہے ۔ ١٧ ۔ لے دل سمجھ کے چل کہ یہان تاد باڑ ہے
کسطرح آسکون تیری آنکھو نکے باغ مین ۔ ١٨ ۔ خار و نکے جھاڑ خنجر مژگان کی باڑ ہے

۱ — جنکو نہین ہے بوجھ ترے حسن پاک کی
نزدیک انکے تنکا مثال پہاڑ ہے

۲ — سنی اگرچہ کیسا ہی سو کہا سا ہاڑ ہے
پر دشمنوں کے سر پہ مثال پہاڑ ہے

۳ — دل مین ولی رکہے ہے خیال جمال یار
در کی طرح سے سینے مین اسکے دراڑ ہے

۴ — گلزار خون مین جس کے سر پر طرۂ زرنار ہے
زیب گلزار ادا وہ سرو خوش رفتار ہے

۵ — چہرۂ گلرنگ و زلف موج زن خوبی مین وہ
آیۂ جنات تجری تحتہا الانہار ہے

۶ — بسکہ بیدرد ان ہوئے ہین مجتمع چارو طرف
بستۂ زلف پریرویان پہ مارا مار ہے

۷ — زخم دل تہا اگرچہ کاری لیکن اسکی غم سون آب
سبزۂ خط دل آرا مرہم زنگار ہے

۸ — کیونکہ جاوے بوالہوس اسکی گلی مین ہو دلیر
ہر نگاہ تیز اوسکی تیر ہے تلوار ہے

۹ — کیون نہ لین زہاد تجہہ کو دیکہہ طرز برہمن
رشتۂ اخلاص تیرا رشتۂ زنار ہے

۱۰ — مت نصیحت کر ولی کو اے صنم نا آشنا
ترک کرنا عشق کو دشوار ہے

۱۱ — بیابان عاشقون کا ملک اسکندر برابر ہے
ہر اک آنسو کا گوہر تخت کے اختر برابر ہے

۱۲ — جنون کے ملک کے سلطانکو کیا حاجت ہی افسر کی
بگولا سر اوپر مجنون کے یہ افسر برابر ہے

۱۳ — جو کوئی حاصل کیا ہے دولت عالم کو سوزش مین
ہیولا اس دل دریا کا سو گوہر برابر ہے

۱۴ — فنا کر جو کوئی سمجہا ولی کی زندگانی کو
اسے گذران کرنے دشت ہو یا گہر برابر ہے

۱۵ — ولی دیوان مین میرے بہلا دفتر کی حاجت کیا
میرے دیوان کا ہر اک شعر سو دفتر برابر ہے

۱۶ — نہ سمجہو خود بخود دل بے خبر ہے
نگاہ مین اس پری رو کے اثر ہے

۱۷ — نہین اب تک دکہایا منہ اپس کا
مرے کیا حال سے وہ بے خبر ہے

۱۸ — مروت ترک مت کر اے پری رو
محبت مین مروت معتبر ہے

| | | |
|---|---|---|
| ترے قد کے تماشے کا ہون طالب | ۱ | کہ راہ راست بازی بے خطر ہے |
| تری تعریف کرتے ہین ملایک | ۲ | ثنا تیری کہان حد بشر ہے |
| بیان اہل معنی ہے مطول | ۳ | اگرچہ حسب ظاہر مختصر ہے |

۴ ولی کے رنگ کو دیکھے نظر سے
اگر وہ دلربا مشتاق زر ہے

| | | |
|---|---|---|
| نجانون خط مین تیرے کیا اثر ہے | ۵ | کہ دیکھے سے یہ دل زیر و زبر ہے |
| اسے باریک بین کہتے ہین عاشق | ۶ | نظر مین جس کے وہ نازک کمر ہے |
| نہ ہووے بے ہجوم راست بازان | ۷ | جہان اوس سرو قامت کا گذر ہے |
| ہر اک سے آشنا ہوجا ہنر مین | ۸ | کہ راہ راست بازی بے خطر ہے |
| نہ پاوے تجھسے گر سیب زنخدان | ۹ | نہال عشق بازی بے ثمر ہے |
| رہینگے خاک ہو تیری گلی مین | ۱۰ | وفاداری ہماری اس قدر ہے |

۱۱ ولی مجھہ دل کی آتش پہ نظر کر
جہنم کی زبانیر الحذر ہے

| | | |
|---|---|---|
| رخ ترا آفتاب محشر ہے | ۱۲ | شعلہ اُسکا جہان مین گہر گہر ہے |
| رگ جان سے ہوا ہے خون جاری | ۱۳ | دل مین تیری پلک کا نشتر ہے |
| پہنچتا ہے دلون کو ہر جا پر | ۱۴ | غم ترا روزی مقدر ہے |
| بات میٹھی ترے لبون کی صنم | ۱۵ | بخدا رشک شہد و شکر ہے |
| رخ ترا بحر حسن ہے جانان | ۱۶ | زلف پر پیچ موج عنبر ہے |
| قد سے تیرے کبھو نہ پایا پہل | ۱۷ | حق مین میرے درخت بے بر ہے |
| تجھہ بن اے نور بخش محفل دل | ۱۸ | حال مجلس تمام ابتر ہے |
| آگ ہووے بقدر نیزہ بلند | ۱۹ | شمع کیا آفتاب محشر ہے |

| | | |
|---|---|---|
| دود آتش کیا ہے سرمۂ چشم | ۱ | داغ دل و دیدۂ سمندر ہے |
| صفحۂ دل پہ درد کو لکھیے | ۲ | رشتۂ آہ تار مسطر ہے |
| آج جون آرسی ہوئے ہین عزیز | ۳ | خود نمائی جنون کا جوہر ہے |
| سادہ رو ہین ہمیشہ با عزت | ۴ | آب ہر دم محیط گوہر ہے |
| سیر دریائے معرفت کی کر | ۵ | کشتی دل اگر قلندر ہے |
| آئینے سے سنی ہے مین نے یہ بات | ۶ | صاف دل وقت کا سکندر ہے |

| | |
|---|---|
| ۷ | اے ولی کیا ہے حاجت قاصد<br>نامہ میرا پر کبوتر ہے |

| | | |
|---|---|---|
| قبلۂ اہل صفا شمشیر ہے | ۸ | ہادی و مشکل کشا شمشیر ہے |
| غازی اب سعادت کیون نہون | ۹ | سایۂ بال ہما شمشیر ہے |
| کیون نہ دشمن کے کرے سینہ مین جا | ۱۰ | ناخن شیر خدا شمشیر ہے |
| کیون نہووے قتل عاشق دم بدم | ۱۱ | شوخ کی بانکی ادا شمشیر ہے |
| اوسکے آگے بوالہوس کیون آسکے | ۱۲ | صورت دست قضا شمشیر ہے |
| اولاً ریحان و آخر لالہ رنگ | ۱۳ | ظاہراً برگ حنا شمشیر ہے |
| زندۂ جاوید شہدا کیون نہون | ۱۴ | موجۂ آب بقا شمشیر ہے |
| سالک راہ فنا کو دم بدم | ۱۵ | آخرت کی رہنما شمشیر ہے |
| صاحب ہمت کون ہے دستگیر | ۱۶ | مرشد حاجت روا شمشیر ہے |
| دشمنان کیون کر سکین مکر و فریب | ۱۷ | صیقل زنگ دغا شمشیر ہے |
| راہ غیرت مین کہ مشکل ہے تمام | ۱۸ | ناتوانون کا عصا شمشیر ہے |
| ہے کلید باب فتح مدعا | ۱۹ | ناخن مشکل کشا شمشیر ہے |
| کیون نہ ہووے آب سر سے تا قدم | ۲۰ | جوہر کان حیا شمشیر ہے |

| | | |
|---|---|---|
| جس نے پکڑا گوشۂ آزادگی | ۱ | اسکو موج بوریا شمشیر ہے |
| ۲ | کعبۂ فتح و ظفر مین اے ولی<br>شکل محراب دعا شمشیر کی | |
| عاشقونکو قید تیرا حسن عالمگیر ہے | ۳ | بلبلونکو بند کرنے موج گل زنجیر ہے |
| تجھہ نین کی ہے نگاہ راست تیر بے خطا | ۴ | کج ادائی اُن بھونکی جوہر شمشیر ہے |
| حسن تیرا عالم علوی سے دیتا ہی خبر | ۵ | تو دم عیسیٰ ہے تیرا دم دم تاثیر ہے |
| کیا کرے حیران تری تعریف ای آئینہ رو | ۶ | سو بسو تیرا سراپا نازکی تصویر ہے |
| ۷ | اے ولی کہتے ہین بلبل اسکا سن رنگین سخن<br>غنچۂ لب کے اوپر جون بوئے گل تقریر ہے | |
| تشنہ لب کو جی کی گرسنگی نہین ناسور ہے | ۸ | پیشۂ مینا اسے جون مرہم کافور ہے |
| یاد سے ساقی کے ہر دم ہر رگ یک شاخ تاک | ۹ | اشک حیرت اوسکے اوپر خوشۂ انگور ہے |
| نفس سرکش پر جو کوئی پایا یہان فتح و ظفر | ۱۰ | دار عقبیٰ مین وہ الحق صورت منصور ہے |
| ہے تجلی کے صحیفے کا یہ سورج اک ورق | ۱۱ | عکس تیری زلف کا مثل شب دیجور ہے |
| جو سیاہی اور سفیدی سے ہوا ہے آشنا | ۱۲ | اہل بینش کی نظر مین وہ سدا منظور ہے |
| جلد رو ہو عشق کی رہ مین کہ حق نزدیک ہو | ۱۳ | کاہلی کو چھوڑ دے سالک جو منزل دور ہے |
| خاکساری جسکو ہے سلطان ہے اس عالم مین وہ | ۱۴ | کاسۂ خاکی اسے جون چینی فغفور ہے |
| ۱۵ | یار کے دیدار کا طالب ہون موسیٰ کی زمان<br>اے ولی دربار اوس کا مجکو کوہ طور ہے | |
| حسن کا مسند نشین وہ دلبر ممتاز ہی | ۱۶ | دلبرونکا حسن جس مسند کا پا انداز ہے |
| اس نزاکت آفرین پر بار کیا ہے ناز کا | ۱۷ | سر سے لے پاؤن تلک سب نازہی نازہے |
| غیر حیرت نین خبر ہے اس پہ بیرو کی کسے | ۱۸ | راز کے پردے مین جسکے خاموشی آواز ہے |

| | | |
|---|---|---|
| خال تیرا دل مین اب آ کر ہوا خلوت نشین | ۱ | غم ترا سینے مین میرے راز کا ہمراز ہے |
| وہ اپسکے وقت کا منصور ہے عالم مین بس | ۲ | صدق سے رہ مین تری جو عاشق سرباز ہے |
| سو کہہ کر غم مین ترے یہ تن ہوا ہے جون رباب | ۳ | دل مرا سینے مین میرے مثل تار ساز ہے |

۴ یاد سے اس رشک گلزار ارم کے اے ولی
رنگ کو میرے سدا جون بوئے گل پرواز ہے

| | | |
|---|---|---|
| لہریا چیرا صنم کا بسکہ خوش انداز ہے | ۵ | دلربائی مین برنگ موج گل ممتاز ہے |
| موسم خط مین نہ کر فکر ای گل رنگین ادا | ۶ | سبزۂ گلزار خوبی کا ہنوز آغاز ہے |
| روبرو ہونے مین اوسکے راز دل ظاہر ہوا | ۷ | جلوۂ آئینہ رویان کاشف ہر راز ہے |
| زندگی مین طائر دل کو خلاصی کیونکہ ہو | ۸ | پنجۂ عشق ستمگر چنگل شہباز ہے |
| الفت اغیار کرنا ہجر مین در کار کیا | ۹ | دم بدم آہ دل بیتاب اگر دمساز ہے |
| دردمندونکی نظر سے اسکا گرنا ہے بجا | ۱۰ | جو برنگ طفل اشک عاشقان غماز ہے |
| زندہ کرنا استخوان کو گرچہ تہا کار مسیح | ۱۱ | زندہ کرنا شوق کو تجہہ ناز کا اعجاز ہے |
| دردمندونکی نظر مین قول مطرب دلنواز | ۱۲ | گرمی افسردہ طبعان شعلۂ آواز ہے |
| بزم کو رونق دیا ہے جب سے وہ عالیمقام | ۱۳ | رشتۂ آہ دل بیتاب تار ساز ہے |
| دیکہنا آئینہ رو کا امر مشکل ہے ولے | ۱۴ | سد راہ سینہ صافان طالع ناساز ہے |

۱۵ اے ولی یہ مصرع موزون ہی ہر دل کا عزیز
قامت رعنا صنم کا سرو باغ ناز ہے

| | | |
|---|---|---|
| مجہہ حکم مین وہ راست قد دلنواز ہے | ۱۶ | جسکے ہر ایک قول مین عشرت کا ساز ہے |
| رکہتے ہین کہول پردہ شناسان مدعا | ۱۷ | جو اوج مین ہوا کے اڑے شاہباز ہے |
| جب سے رکہا ہون عشق کی آتش پہ مین قدم | ۱۸ | تب سی مثال عود مزاجی گداز ہے |
| اے بوالہوس تو دل مین رکہہ آہنگ عاشقی | ۱۹ | جانباز عاشقونپہ یہ دروازہ باز ہے |

| | | |
|---|---|---|
| تو اصل دائرہ مین ہے اور دوسرے ہین فرع | ۱ | اوج و حضیض ہیچ نہین بلکہ تاز ہے |
| تیرے خیال مین جو ہوا خشک جون رباب | ۲ | مضراب غم کا ہاتھ اسی پر دراز ہے |
| محراب ان بہوؤنکی عجب ہے مقام خاص | ۳ | ہر پنجگانہ جس مین دلون کی نماز ہے |
| سن حرف راست یار کا مت ہل قریب سے | ۴ | ہر چند تیری طبع مخالف نواز ہے |
| خارا دلونکی چشم کی نسبت کے فیض سے | ۵ | برمے کو اصفہان کے عجب امتیاز ہے |
| کرنے کو سد راہِ عراق و حجاز عشق | ۶ | عشاق پاس ساز و نوا سب نیاز ہے |

۷ یانگ بلند بات جو کہتا ہے اے ولی
اس شعر پر بجا ہے اگر مجکو ناز ہے

| | | |
|---|---|---|
| زلف دلبر کی جو عنبر بیز ہے | ۸ | حسن کے دعوے کی دست آویز ہے |
| ہے گل رعنا بہار حسن کا | ۹ | ناز تیرا جو نیاز آمیز ہے |
| شوق کے مرکب کو راہ عشق مین | ۱۰ | اے صنم تیری نگہ مہمیز ہے |
| ہر پلک ہی تیرا تیغ فرنگ | ۱۱ | عاشقونکے مارنے کو تیز ہے |
| ہاتھ مین میرے نہ سمجھو تم بیاض | ۱۲ | شوخ کے ملنے کی دست آویز ہے |
| چاہتا ہون دل سے مین اے نازنین | ۱۳ | جنگ تیرا وہ کہ صلح آمیز ہے |
| اس صنم کا وصف لکہنے مین قلم | ۱۴ | ابر نیسان کی طرح دُر ریز ہے |
| اب تغافل سے ہوا ہے رہنما | ۱۵ | گریۂ عاشق کہ خون آمیز ہے |
| دل مرا اے دلبر شیرین سخن | ۱۶ | اُن لبونکے شوق سے لبریز ہے |

۱۷ اے ولی یوسف سا ہے دلکو عزیز
شعر تیرا بسکہ شوق آمیز ہے

| | | |
|---|---|---|
| ہر نگاہ شوخ سرکش دشنۂ خونریز ہے | ۱۸ | تیغ اس ابرو کی ہر دم مارنے کو تیز ہے |
| عشق کے دعوے مین اسکا کہتی ہی ثابت اساس | ۱۹ | سنبل زلف پریرو جسکو دست آویز ہے |

| مصرع اول | | مصرع دوم |
|---|---|---|
| آج گلگشتِ چمن کا وقت ہے اے نوبہار | ١ | بادۂ گلرنگ سے اب جام گل لبریز ہے |
| جب سے گلشن میں تری زلفوں کا ہے سایہ پڑا | ٢ | تب سے ہے صحن چمن ہر تار سنبل خیز ہے |
| سادہ رویوں کو کیا مشتاق اپنے حسن کا | ٣ | شعر تیرا اے ولی ازبسکہ شوق انگیز ہے |
| عاشق کو تیری رویت آئینہ جمال بس ہے | ٤ | خاموش ہو کے رہنا اتنی ہی قال بس ہے |
| گر عید کو جہاں مل تکتا ہے ماہِ نو کو | ٥ | اور ہم کو ماہ عید اب ابرو ہلال بس ہے |
| ہر دلربا کو ہرگز دیتا نہیں ہوں دل کو | ٦ | دل بستگی کو میری وہ بے مثال بس ہے |
| کیوں دام و دانہ رکھے صیاد حسن اپنا | ٧ | کرنے کو صید دل کے یہ خط و خال بس ہے |
| ہر چند اے ولی میں ہوں غرق بحر عصیاں | ٨ | مجکو شفیع محشر حضرت کی آل بس ہے |
| تحصیل خط کو اسکے رخ کی کتاب بس ہے | ٩ | دانائے منتخب کو یہ انتخاب بس ہے |
| مجھ حال کا کرے گر آکر سوال دلبر | ١٠ | تو لاجواب ہونا مجھ کو جواب بس ہے |

## ولہ

| مصرع اول | | مصرع دوم |
|---|---|---|
| مجکو شفیع محشر وہ دین پناہ بس ہے | ١١ | شرمندگی ہماری عذر گناہ بس ہے |
| خاطر سے کی ہے خواہش اسباب دنیوی کی | ١٢ | ہمت رہِ رضا میں اب زاد راہ بس ہے |
| جو صاف دل ہیں انکو درکار کب ہے زینت | ١٣ | جوں آرسی نمد کی سر پر کلاہ بس ہے |
| اسباب جنگ رکھنا درکار ہم کو کب ہے | ١٤ | دشمن کے مارنے کو اک تیر آہ بس ہے |
| نیں آرزو کہ بیٹھوں مسند پہ سلطنت کی | ١٥ | تیری گلی پہ آنا یہ دستگاہ بس ہے |
| درکار کب ہے مسجد سجدے کو عاشقوں نکے | ١٦ | محراب اُن بھوؤں کی یہ قبلہ گاہ بس ہے |
| مت تیر اور کمان کی کر فکر اے خوش ابرو | ١٧ | عاشق کے مارنے کو سیدھی نگاہ بس ہے |
| تجھ عشق کے جلے کو کیا کام چاندنی سے | ١٨ | تجھ حسن کا تماشا اے رشک ماہ بس ہے |

| | | |
|---|---|---|
| در کار کیا کہ دیکھوں ہر اک ادا کو تیری | ١ | تجھ چال کا تماشا اے کجکلاہ بس ہے |
| بیجا ہے بادشاہی ہر خوبرو کو دینا | ٢ | خوبی کے تخت اوپر اک بادشاہ بس ہے |

٣ غم کیا ہے گر رقیبان آئے ہیں چل ولی پر
اے دوست تجھ کرم کی مجکو نگاہ بس ہے

| | | |
|---|---|---|
| دل طلبگار یار مہوش ہے | ٤ | لطف اسکا اگرچہ دلکش ہے |
| مجھ سے کیونکر ملے گا حیران ہوں | ٥ | شوخ ہے بیوفا ہے سرکش ہے |
| کیا تری زلف کیا تری ابرو | ٦ | ہر طرف سے تجھے کشاکش ہے |
| تجھ بن اے داغ بخش سینہ و دل | ٧ | چمن لالہ دشت آتش ہے |

٨ اے ولی تجھ ذکی سے پایا ہوں
شعلۂ آہ شوق بے غش ہے

| | | |
|---|---|---|
| ہر طرف ہنگامۂ اجلاف ہے | ٩ | مت کسی سے مل اگر اشراف ہے |
| ہر سحر کو نعمت دیدار کی | ١٠ | آئینے کو اشتہائے صاف ہے |
| ہیں شفق ہر شام تیرے خواب کو | ١١ | پنجۂ خورشید مخمل باف ہے |
| نقد دل اور ونکو دینا تجھ بغیر | ١٢ | حق شناسوں کے قریب اسراف ہے |
| کیا کروں تفسیر غم ہر ایک اشک | ١٣ | راز کے قرآن کا کشاف ہے |
| مست جام عشق کو تجھ غم نہیں | ١٤ | خاطر ناصح اگر ناصاف ہے |
| وسوسے سے دلکو مت کر قلب زر | ١٥ | سینہ صافوں کی نظر صراف ہے |
| جب سے وہ آتا ہے ہمراہ رقیب | ١٦ | دردمندوں کا مکان اعراف ہے |
| رحم میرے حال پر کرتا نہیں | ١٧ | شوخ ہے سرکش ہے بے انصاف ہے |
| صورت نارستہ خط ہے جلوہ گر | ١٨ | اسقدر چہرہ صنم کا صاف ہے |
| اے ولی تعریف اسکی کیا کروں | ١٩ | ہر طرح مستغنی از اوصاف ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ہر چند کہ اسکا ہوئے وحشی مین بھڑک ہے | ١ | بیتاب کا دل لینے کو ہرگز نہ دھڑک ہے |
| عشاق پہ اس ابروئے خمدار کا پھرنا | ٢ | تلوار کی اوجھڑ ہے یا گتکی کی سٹرک ہے |
| گرمی سے تری طبع کی ڈرتے ہین سبھی بخت | ٣ | غصے سے کڑکنا ترا بجلی کی کڑک ہے |
| آنکھونکو کہان تاب جو دیکھین تری جاب | ٤ | سورج سے زیادہ ترے جامہ کی بھڑک ہے |

٥
کرنے کو وہ کی عاشق بیتاب کو زخمی
وہ ظالم بیرحم نپٹ ہے ندھڑک ہے

| | | |
|---|---|---|
| اے دوست تیری یاد مین دلکا کمال ہے | ٦ | نقش مراد آئینہ تیرا جمال ہے |
| ہے راستی سے قد کو تیرے رتبہ بلند | ٧ | جنت مین اوسکے عشق سے طوبی نہال ہے |
| حاجت نہین ہے شمع کی اس انجمن مین کچھ | ٨ | جس انجمن مین شمع صنم کا جمال ہے |
| آئی مہ دو ہفتہ مرے پاس ایکروز | ٩ | ہر ماہ تیرے ہجر مین اب مجکو سال ہے |
| ہمسایہ بتان نے کیا قد مرد و تا | ١٠ | اس مدعی پہ غمزۂ خمدار دال ہے |
| زاہد کو شغل دانۂ تسبیح ایک آن | ١١ | کوچہ سے اب ریا کے نکلنا محال ہے |
| لازم ہے درس یار کی تحصیل رات دن | ١٢ | ہر مدرسے کے بیچ یہی قیل و قال ہے |
| جب سے ترے خیال نے دل مین گذر کیا | ١٣ | بیتاب جان میری پہ عجب وجد و حال ہے |
| ای عاشقونکی عید قاتل سے کر نظر | ١٤ | تیری بھوونکی یاد مین تن جون ہلال ہے |
| تیری نین کے عشق مین جس نے سفر کیا | ١٥ | اوسکو سفر کی راہ نگاہ غزال ہے |
| بانگ بلند زمزمہ میرا ہے اے حجر | ١٦ | کعبے مین تجہہ جمال کا تل جون بلال ہے |
| گل پہ زبان سے کہتا تھا گل باغ مین سخن | ١٧ | غنچہ کو اوس دہن سے سدا انفعال ہے |

١٨
خاموش گر رہا ہے وہ تو عجب نہ جان
غواص کا ہمیشہ خموشی کمال ہے

| | | |
|---|---|---|
| مہر پر حسن تیرا فاضل ہے | ١٩ | رخ ترا رشک ماہ کامل ہے |

| ۱ | نسخۂ حسن کا لیا جو سبق | بس وہی فاضل و مکمل ہے |
|---|---|---|
| ۲ | رات دن تجھ جمال روشن سے | شغل پروانۂ دل کا شاغل ہے |
| ۳ | جسکو کچھ حسن کی نہین ہے خبر | بیگمان وہ جہان مین غافل ہے |
| ۴ | زاد رہ دل سے جو بغل مین لیا | عشق کے پنتھ سے وہ غافل ہے |
| ۵ | عشق کی راہ کے مسافر کو | ہر قدم اس گلی مین منزل ہے |

۶
اے ولی طرز عشق سہل نہین
آزمایا ہون مین کہ مشکل ہے

| ۷ | نشہ بخش عاشقان وہ ساقی گلفام ہے | جسکی خوبی کا تصور بیخودی کا جام ہے |
|---|---|---|
| ۸ | کھولنا زلفونکو کیا درکار ہے اے خوش نین | اک نگاہ ناز تیرا دو جہان کا دام ہے |
| ۹ | آفتاب آتا ہے محرم ہوکے کوچہ کی طرف | صبح صادق اسکے بر مین جامۂ احرام ہے |
| ۱۰ | دلکو جمعیت ہے جب جاتا ہون دنبال صنم | آہ کی ساتھ مین سیماب کو آرام ہے |
| ۱۱ | مت قدم رکھیو اسطرف اے زاہد خلوت نشین | غمزۂ خونخوار ظالم دشمن اسلام ہے |
| ۱۲ | جس صنم کی سرکشی کی جگ مین ہے صیت بلند | شکر حق وہ کافر بدکیش میرا رام ہے |

۱۳
اے ولی کیون خشک مغزی کا نہین کرتا علاج
یاد اُن انکھونکا تجکو روغن بادام ہے

| ۱۴ | اُس سرو خوش ادا کو ہمارا سلام ہے | اس یار بے وفا کو ہمارا سلام ہے |
|---|---|---|
| ۱۵ | لیتا نہین سلام ہمارا حجاب سے | اس صاحب حیا کو ہمارا سلام ہے |
| ۱۶ | جسکے سوائے اور نہین مدعائے دل | اس دل کے مدعا کو ہمارا سلام ہے |
| ۱۷ | ناز و ادا سے دلکو مرے مبتلا کیا | اس ناز کو ادا کو ہمارا سلام ہے |

۱۸
آرام جان و دل ہے ولی جس کا دیکھنا
اس جان و دلربا کو ہمارا سلام ہے

| | | |
|---|---|---|
| اوس شاہ نو خطان کو ہمارا سلام ہے | ۱ | جسکے نگین لب کا دو عالم مین نام ہے |
| سرشار انبساط وہ اس انجمن مین ہے | ۲ | جسکو خیال آنکھونکا تیری مدام ہے |
| جس سرزمین تیری ہوئی نکا بیان کرون | ۳ | خوبی ہلال چرخ کی وان ناتمام ہے |
| جب ہے گلی مین تیرے رقیب سیاہ رو | ۴ | تب تک ہمارے حق مین ہر اک صبح شام ہے |

۵
تنہا نہ بند عشق مین تیرے ہوا ولی
یہ زلف حلقہ دار دو عالم کا دام ہے

| | | |
|---|---|---|
| ترا مجنون ہون صحرا کی قسم ہے | ۶ | طلب مین ہون تمنا کی قسم ہے |
| سراپا ناز ہے تو اے پری رو | ۷ | مجھے تیرے سراپا کی قسم ہے |
| کیا تجھ زلف نے مجکو دوانہ | ۸ | تری زلفونکے سودا کی قسم ہے |
| دو رنگی ترک کر اک رنگ ہو جل | ۹ | تجھے اس قد رعنا کی قسم ہے |
| کیا ہے عشق نے عالم کو مجنون | ۱۰ | مجھے اس رشک لیلی کی قسم ہے |

۱۱
ولی مشتاق ہے تیری نگہ کا
مجھے تجھ چشم شہلا کی قسم ہے

| | | |
|---|---|---|
| صنم میرا عجب روشن بیان ہے | ۱۲ | برنگ شعلہ سرتا پا زبان ہے |
| نظر کرنے مین دل اس کا لیا ہے | ۱۳ | کمند گل نگاہ بلبلان ہے |
| وفا کر حسن پر مغرور مت ہو | ۱۴ | وفاداری بہار بیخزان ہے |
| صنم تجھ دیدہ و دل مین گذر کر | ۱۵ | ہوا ہے باغ ہے آب روان ہے |
| بجا ہے گر وہ سرو گلشن ناز | ۱۶ | ہماری راستی پر مہربان ہے |
| ہوا تیر ملامت کا نشانہ | ۱۷ | نظر مین جسکے وہ ابرو کمان ہے |

۱۸
ولی اوسکی جفا سے خوف مت کر
جفا کرنا وفا کا امتحان ہے

| | | |
|---|---|---|
| یہ تل زنگی وہ خط مشک ختن ہے | ۱ | سخن مصری و لب کان یمن ہے |
| میرے پر کھینچی ہے تیغ ہندی | ۲ | تری ابرو کہ چین جس کا وطن ہے |
| تری انکھون مین دیکھا کانورودیس | ۳ | تری باتون مین بنگالے کا فن ہے |
| ہین رنگین لب ترے لعل بدخشان | ۴ | سخن تیرا ہر اک دُر عدن ہے |
| ترا یہ زلف ہے شام غریبان | ۵ | جبین تیری مجھے صبح وطن ہے |
| ۶ | ولی ایران و توران مین ہے مشہور<br>وطن گو اس کا گجرات و دکن ہے | |
| شکار انداز دل وہ من ہرن ہے | ۷ | لقب جس شوخ کا جادو نین ہے |
| ہوا ہے جو شہید لالہ رویان | ۸ | برنگ داغ دل خونین کفن ہے |
| نہین درکار گلگشت چمن کی | ۹ | بہار عاشقان وہ گلبدن ہے |
| کریگا سنگدل کے دل مین جا نقش | ۱۰ | صدائے بیدلان فرہاد فن ہے |
| بجا ہے اوسکو کہنا خسرو وقت | ۱۱ | نظر مین جس کے وہ شیرین سخن ہے |
| ترا قد اے بہار گلشن ناز | ۱۲ | مثال سرو زیب انجمن ہے |
| خودی سے اولا خالی ہوا ے دل | ۱۳ | اگر اس شمع روشن کی لگن ہے |
| غلام قدوی درگاہ احمد | ۱۴ | سدا میری زبان پہ یہ سخن ہے |
| ۱۵ | ہوا جو خادم شاہ ولایت<br>ولی ہے والی ملک سخن ہے | |
| عارفون پر ہمیشہ روشن ہے | ۱۶ | کہ فن عاشقی عجب فن ہے |
| کیون نہ ہو مظہر تجلی یار | ۱۷ | کہ دل صاف مثل درپن ہے |
| عشقباز اس گلی مین رہتے ہین | ۱۸ | بلبلونکا مقام گلشن ہے |
| سفر عشق کیون نہ ہو مشکل | ۱۹ | غمزۂ چشم یار رہزن ہے |

۱ بار حسرت سے رقیب کو اے یار — دوستو نکہار شیب دشمن ہے

۲ تنگ چشمی سے راہ بے بصری — گرچہ بقدار چشم سوزن ہے

۳ مجکو روشن دنون نے دی ہے خبر — کہ سجن کا چراغ روشن ہے

۴ عشق مین شمع روکے جلتا ہون — حال میرا سبہونپہ روشن ہے

۵ گہیر رکہتا ہے مجکو جامہ تنگ — دور افلاک دور دامن ہے

۶ اے ولی تیغ غم سے خوف نہین
خاکساری بدن پہ جوشن ہے

۷ ترے لب پر جو خط عنبرین ہے — خط یاقوت سے نقش نگین ہے

۸ چمن آرائے باغ خوش ادائی — نہال سرو قد ہے گل جبین ہے

۹ کہو زاہد کو جاوے اس گلی مین — اگر مشتاق فردوس برین ہے

۱۰ نہ آوے گی کبہی لکہنے مین ہرگز — مصور پہ ادائے نازنین ہے

۱۱ ہمیشہ دیکہتی ہے اس کمر کو — نگہ میری زبس باریک بین ہے

۱۲ مرے حق مین عنایت نامہ یار — مثال شہپر روح الامین ہے

۱۳ کرے اک آن مین دیوانہ سب کو — نگاہ یار جادو آفرین ہے

۱۴ نہین گلبرگ گلشن مین یہ گلرو — ترے گلگون کا یہ دامان زین ہے

۱۵ سویدا کی طرح جاوے نہ ہرگز — خیال اس خال کا جو دلنشین ہے

۱۶ ولی جس نے سنا میرے سخن کو
زبان پر اوسکے ذکر آفرین ہے

۱۷ ہر اک سے کر عمل متواضع ہو سروری یہ ہے — سنبہال کشتی دلکو قلندری یہ ہے

۱۸ نکال خاطر فاتر سے جام جم کا غم — صفا کر آئینۂ دل سکندری یہ ہے

۱۹ تو جان بوجہ کے انجان ہو گیا جانا — کہ زندگانی مین مقصود زرگری یہ ہے

| شعر | نمبر | شعر |
|---|---|---|
| خیال یار کو رکھہ دل مین اپنے محکم کر | ۱ | کہ عاشقون کے لئے شیشہ وپری یہ ہے |
| بسا عزیز ہین اوس منہ کے آفتاب پرست | ۲ | تو جلوہ گر ہو کہ اب ذرہ پروری یہ ہے |
| ذرہ نقاب اٹھاکر تو اپنا منہ دکھلا | ۳ | کہ دلبرون کے لئے حق دلبری یہ ہے |
| کرا پنے دل سے تو اب دور یاد خاقانی<br>ولی کو دیکھہ کہ اب رشک انوری یہ ہے | ۴ | |
| نکل اے دلربا گھر سے کہ وقت بیحجابی ہے | ۵ | چمن مین چل بہار نسترن ہے ماہتابی ہے |
| کسی کی بات سنتا نہین کسی پر رحم کرتا نہین | ۶ | ہٹیلا ہے عنادی ہے جفائی ہے عتابی ہے |
| گیا ہے جب سے وہ گلرو چمن مین میکشی کرنے | ۷ | ہر اک گل صورت ساغر ہے ہر غنچہ گلابی ہے |
| کسے طاقت کہ آنکھین کہولکر دیکھے تری جانب | ۸ | جھلک اس حسن روشن کی شعاع آفتابی ہے |
| رہے کیون ہوش عاشق کا سلامت دیکھکر انکو | ۹ | تبسم ہے نمک ہے زلف ہے چہرہ شہابی ہے |
| مجھے اس بیوفا کی بات پر کیا اعتبار آوے | ۱۰ | کہ ظالم ہے ستمگر ہے دورنگی ہے شرابی ہے |
| اٹھا ہے عشق کا شعلہ دکھاوے چہرۂ روشن | ۱۱ | دکھانا آگ کو مصحف کہ یہ مثل کتابی ہے |
| تمہارا اے صنم مدت سے یہ فدوی دعاگو ہے | ۱۲ | سخن کیا ہم سے کرنا بے حجابی بیحجابی ہے |
| وفاداری بہار گلشن خوبی ہے اے گلرو | ۱۳ | نہو جیو سر سری ہرگز سخن میرا کتابی ہے |
| ولی پایا رہا شن چار ابرو کے تصور مین<br>تخلص چشم گریان کا بجا ہے گر سحابی ہے | ۱۴ | |
| مفلسی سب بہار کھوتی ہے | ۱۵ | حسن کا اعتبار کھوتی ہے |
| کیونکہ حاصل ہو مجھکو جمعیت | ۱۶ | زلف تیری قرار کھوتی ہے |
| ہر سحر شوخ کی نگہ کی شراب | ۱۷ | چشم دل کا خمار کھوتی ہے |
| کیونکہ ملنا صنم کا ترک کرون | ۱۸ | دلبری اختیار کھوتی ہے |
| اے ولی آب اس پری روکی | ۱۹ | میرے دل کا غبار کھوتی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | شب فرقت مین مونس و ہمدم | بیقراروں کو آہ و زاری ہے |
| ۲ | اے عزیزو مجھے نہین برداشت | سنگدل کا فراق بھاری ہے |
| ۳ | فیض ہجران سے تیرے اے یم حسن | چشم گریان کا کام جاری ہے |
| ۴ | فوقیت لیگیا ہوں بلبل پر | گرچہ منصب مین دہ ہزاری ہے |
| ۵ | عشقبازوں کے حق مین قاتل کی | ہر نگہ خنجر و کٹاری ہے |

۶

آتش ہجر لالہ رو سے ولی
داغ سینے مین یادگاری ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | عشق بیتاب جانگدازی ہے | حسن مشتاق دلنوازی ہے |
| ۸ | اشک خونی سے جو کیا ہے وضو | مذہب عشق مین نمازی ہے |
| ۹ | جو ہوا راز عشق سے آگاہ | وہ زمانہ کا فخر رازی ہے |
| ۱۰ | پاکبازوں سے یوں ہوا معلوم | عشق مضمون پاکبازی ہے |
| ۱۱ | جا کے پہنچی ہے حد ظلمت کو | کیا ہی اس زلف کی درازی ہے |
| ۱۲ | تجربے سے ہوا مجھے ظاہر | ناز مفہوم بے نیازی ہے |

۱۳

اے ولی عیش ظاہری کا سبب
جلوۂ شاہد مجازی ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | کوچۂ یار عین کاسی ہے | دل لگا جو وہان کا باسی ہے |
| ۱۵ | اوسکے بیراگ کی اداسی سے | دل پہ بیراگ کے اداسی ہے |
| ۱۶ | خال پیشانی بت بیدین | ہندوئے ہردوار باسی ہے |
| ۱۷ | زلف تیری ہے موج جمنا کی | اسکے نزدیک تل سناسی ہے |
| ۱۸ | طاس خورشید غرق ہی جب سے | بر مین تیرے لباس طاسی ہے |
| ۱۹ | گھر ترا ہے یہ رشک دیول چین | اس مین مدت سے دل اپاسی ہے |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| پلی سیہ زلف اس زنخدان پر | ١ | ناگنی کی طرح پیاسی ہے |
| جسکی گفتار مین نہین ہے مزہ | ٢ | سخن اوس کا طعام باسی ہے |
| اے ولی جو لباس تن پہ رکہا | ٣ | عاشقون کا وہی لباسی ہے |
| ترا مکھ مشرقی حسن انوری جلوہ جمالی ہے | ٤ | نین جامی جبین فردوسی اور ابرو ہلالی ہے |
| ریاضی فہم و گلشن طبع دانا دل علی فطرت | ٥ | زبان تیری فصیحی اور سخن تیرا زلالی ہے |
| نگہ مین فیضی و قدسی سرشت طالب شیدا | ٦ | کمالی بدر و دل آہنی چشم اوسکی غزالی ہے |
| توہی ہے خسرو روشن ضمیر و صاحب شوکت | ٧ | تری ابرو سے پر خم مجہہ کو طغرای ہلالی ہے |
| ولی اس قد و ابرو کا ہوا ہے شوقی و مایل | ٨ | تو ہر اک بیت عالی طور ہر اک مصرع خیالی ہے |
| نہ پوچھو خود بخود اس شوخ مین حسن کمالی ہے | ٩ | نگاہ پاکبازان حسن کے گلشن کا مالی ہے |
| نہ جانون کیا بلا لاوےگی اوس کے کان سر لگ کر | ١٠ | بلائے جان مشتاقان ترے کانون کی بالی ہے |
| سدا اس سو کمر کے وصف تے ہین زبان اوپر | ١١ | عزیز و طبع مین میرے عجب نازک خیالی ہے |
| زبان قمریان پر یہ سخن جاری ہے گلشن مین | ١٢ | کہ عشق سرو قد رکہتا ہے جسکی فکر عالی ہے |
| ہمیشہ جون صنوبر راست بازان جلد کرتے ہین | ١٣ | مگر قد پر پیرو مصرع برجستہ حالی ہے |
| عیان ہے شاہ بیت ابہری اس چشم جادو سے | ١٤ | کرشمہ اون ہون کا معنی بیت ہلالی ہے |
| کہا اس شکرین گفتار نے میرے سخن سنکر | ١٥ | کہ طوطی کی زبان پر یہ عجب شیرین مقالی ہے |
| نہ جانون کس پری رو کا گذر ہے آج مجلس مین | ١٦ | کہ حیرت سے ہر اک کا رو برنگ نقش قالی ہے |
| ولی وہ سرو قامت ہے بہار گلشن خوبی | ١٧ | نہ رہنا اوسکی صحبت مین نپٹ بے اعتدالی ہے |
| باغ ارم سے بہتر گلرو تری گلی ہے | ١٨ | ساکن تری گلی کا ہر آن مین ولی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| لبریز ہوں صدائے الفت سوں میں سراپا | ۱ | ہر استخوان میں میرے آواز بانسلی ہے |
| کہدی ہے اہل دل نے یہ بات مجکو دل سے | ۲ | عارف کا دل بغل میں قرآں حمائلی ہے |
| اس رخ پہ گرچہ یہ خط باریک ہے و لیکن | ۳ | آنکھوں کا نور افزا جوں قطعۂ جلی ہے |
| امید ہے کہ ہووے اب دردسر کا درمان | ۴ | جاے کا رنگ تیرے اے شوخ صندلی ہے |
| آتا نہیں ہے تجھ بن اک آن خواب راحت | ۵ | تکیہ مرے سرہانے ہر چند مخملی ہے |
| گر تیرے اس دہن میں طرز نہیں سخن کا | ۶ | گویا دہن یہ تیرا تصویر کی کلی ہے |

۷
مجکو کہا صنم نے لاؤں نگاہ بستگی میں
زمرے میں شاعروں کے ہر چند تو ولی ہے

| | | |
|---|---|---|
| قد میں تیرے وہ خوش خرامی ہے | ۸ | جان سی ناز کی تمامی ہے |
| گرچہ سب خوبرو ہیں خوب ولے | ۹ | سرو میرا سبھوں میں نامی ہے |
| ہر پلک تیری اے نگاہ مست | ۱۰ | نشۂ بخششی میں شعر جامی ہے |
| آتش شوق زلف سوں تیرے | ۱۱ | دل عاشق کباب شامی ہے |
| سرو کو باوجود آزادی | ۱۲ | تجھ سے بس دعوی غلامی ہے |
| جس نے باندھا نگیں لب سوں دل | ۱۳ | اوسکو عالم میں نیک نامی ہے |
| آتش عشق سے نہ گل جانا | ۱۴ | عشق بازوں کے حق میں خامی ہے |

۱۵
اے ولی اوسکی بیت ابرو میں
معنی نسخہ ہائے جامی ہے

| | | |
|---|---|---|
| نازطراز گرچہ آئی ہے | ۱۶ | مایۂ عیش جاودانی ہے |
| یاد کرتے ہیں خط و بید صنم | ۱۷ | کام ہندو کا بید خوانی ہے |
| تجھ سے ہرگز جدا نہوئنگا جان | ۱۸ | جب تلک میری زندگانی ہے |
| دل میں آیا ہے جب سوں سرو روان | ۱۹ | تب سے اشعار میں روانی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| وقت مرنے کے بولتا ہے پتنگ | ۱ | کہ محبت میں جی جانی ہے |
| آشنا تو نہال سے ہو تا | ۲ | ثمرۂ گلشن جوانی ہے |
| اے سکندر نہ ڈھونڈ آب حیات | ۳ | چشمۂ خضر خوش بیانی ہے |
| گرچہ مانند نقطہ ہوں لیکن | ۴ | دل مرا عاشق معانی ہے |

۵ اے ولی شکر صاف صاحب دل
گوہر بحر نکتہ دانی ہے

| | | |
|---|---|---|
| مو بمو مجھ کو غم سے ضعف ناتوانی ہے | ۶ | ٹک کرم کر کہ یہ ستم وقت مہربانی ہے |
| دیکھنے سے خوبانکے منع مت کر اے زاہد | ۷ | موسم بزرگی نہیں عالم جوانی ہے |
| جو یاد کرتا ہے تو بہار کے خط کو | ۸ | رات دن برہمن کا کام بید خوانی ہے |
| کچھ تعجب نہیں تنہا ہیں دل عاشق بالا اگر | ۹ | کہ شب جدائی میں آہ یار جانی ہے |
| اک سخن تیرے لب کا ہے مرے روح افزا | ۱۰ | جان نثار شکر حق میں آب زندگانی ہے |
| تجھ سے ہم نشین ہونا ہے گل بہار دل | ۱۱ | وجہ شادمانی ہے عیش کامرانی ہے |
| نام اس دو رنگی کا کیوں نہ ہوئے گل رعنا | ۱۲ | چہرۂ ارغوانی ہے چہرۂ زعفرانی ہے |
| جب سے تو خط گلرو جلوہ گر ہے گلشن میں | ۱۳ | سبزہ کہربائی ہے رنگ گل خزانی ہے |

۱۴ سادہ رو جہانکے گوش زیکر سنتے ہیں
اے ولی سخن تیرا گوہر معانی ہے

| | | |
|---|---|---|
| تجکو خوبان میں بادشاہی ہے | ۱۵ | سر او پر سایۂ الٰہی ہے |
| باعث دلربائی عاشق | ۱۶ | خوش نگاہوں میں خوش نگاہی ہے |
| کم نکلنے میں اس پریرو کے | ۱۷ | عشقبازوں کی خیرخواہی ہے |
| جگ میں تیرے بھوؤں کی شہرت سے | ۱۸ | کشتی عاشقان تباہی ہے |
| قتل عاشق پہ ہے کمر باندھی | ۱۹ | غمزۂ تیغ زن سپاہی ہے |

۱ کیون نہون عشقباز خسروِ وقت — عشق کا داغ چترِ شاہی ہے

۲ نوخطونکی طرف نہ جا زاہد — زہد و تقوی یہ وان تباہی ہے

۳ شاہِ خوبان کے رخ پہ سبزۂ خط — حسن کی فوج کا سپاہی ہے

۴ عشقبازون مین ہے ولی کامل
طلبِ گلرخان کماہی ہے

۵ سدا ہمکو خیال رنگ روی یار جانی ہے — ہمارے شیشۂ دل مین شراب ارغوانی ہے

۶ زبان حال سے کہتا ہے خضر سبزۂ نوخط — ثنا کرنا صنم کے لب کی آب زندگانی ہے

۷ گیا ہے حسن کی شادی مین از بس بے تکلف ہو — سراپا عشق کے بر مین لباس زعفرانی ہے

۸ تواضع کا توقع نو بہارون سے نہ رکہہ اے دل — کہ بیباکی و شوخی لازمِ وقتِ جوانی ہے

۹ ہوا ہے شوخ زلف موکمر سے جو سخن سرزد
ولی وہ شعر نازک موج دریای معانی ہے

۱۰ مت تصور کرو مجہہ دلکو کہ ہرجائی ہے — چمن حسن پریرو کا تماشائی ہے

۱۱ گلرخان کیون نہ کہین تجکو سکندر طالع — جلوہ گر بر مین ترے جامۂ دارائی ہے

۱۲ یاد کرتا ہے سدا مصرعِ زنجیر جنون — دل بیباک کہ تجہہ زلف کا سودائی ہے

۱۳ چشم خونبار کو رونے سے نہین ہرگز غم — خط شبرنگ ترا سرمۂ بینائی ہے

۱۴ دیکہکر اوسکو ہوے سرو صنوبر پابند — اسقدر قد مین ترے جلوۂ رعنائی ہے

۱۵ شیخ مت گہر سے نکل آج کہ خوبانکے خط — گول دستار تری باعث رسوائی ہے

۱۶ اے ولی رہنے کو دنیا مین مقام عاشق
کوچۂ زلف ہے یا کوچۂ رسوائی ہے

۱۷ جب کیا رات کو اس زلف نے بیتاب مجہے — تب پریشانی مین کالے کا پڑا خواب مجہے

۱۸ تیرہی کشتی کے خیالات مین بیٹہا جب دل — عشق نے بحر مین غم کے کیا گرداب مجہے

١ مضطرب عشق سے ہو مجکو ملامت نہ کرو
طپش دل نے دیا رعشۂ سیماب مجھے

٢ دل نے کی چاہ ترے چاہ زنخدان کی جب
چرخ گردان نے دیا گردش دولاب مجھے

٣ ہم ہوئے قوس قزح اسکا خم ابرو دیکھ
جس نے دیوار مین غم کے کیا گرداب مجھے

٤ گرمی جرم سے جب سوکھ گیا باغ امید
آب رحمت سے کیا فیض نے سیراب مجھے

٥ جم کے رتبے سے ولی مرتبہ بالا ہو اگر
جام دل مین جو میسر ہووے ناب مجھے

٦ سرخوشی حاصل ہوئی ہے آج گوناگون مجھے
سبزۂ خط نے دیا ہے نشۂ افیون مجھے

٧ کشتۂ منت نہین مینائے نرگس کا کبھو
ہے خیال چشم خوبان بادۂ گلگون مجھے

٨ لالہ و گل مجھسے لیجاتے ہین رنگ بوئے درد
گلرخونکے عشق نے جب سے کیا ہے خون مجھے

٩ ہوش کھونا عاشق بیدل کا کچھ مشکل نہین
نام نے اس رشک لیلیٰ کا کرو مجنون مجھے

١٠ کیون نہووے آہ میری ہمسر سرو بلند
یاد آتا ہے عزیزو وہ قد موزون مجھے

١١ کثرت اسباب دل لینے کو کچھ درکار نہین
اک نگاہ لطف سے کرا ہی صنم مجنون مجھے

١٢ آبرو کی کس سے رکھیئے خلق مین چشم طمع
ہر گھڑی کرتا ہے رسوا دیدۂ پرخون مجھے

١٣ کیا ہوا اگر عقل دور اندیش کی سنتا ہون بات
ہوش سے کھو دیگا مجکو وہ لب میگون مجھے

١٤ اے ولی رکھ دل مین آوے وہ صنم آہنگ شوق
نغمۂ عشاق کا آوے اگر قانون مجھے

١٥ کیون نہو حاصل رم آہو مجھے
اوسکی آنکھون نے کیا جادو مجھے

١٦ وعدۂ شب کرکے پھر آیا نہین
پیچ دیتا ہے وہ مشکین مو مجھے

١٧ اے عزیزو کیا کرون اخلاص کی
پہنچتی نین گلبدن کی بو مجھے

١٨ کیونکہ بیٹھون گوشۂ آرام مین
کھینچتا ہے وہ کمان ابرو مجھے

١٩ بلبل نالان ہوا ہون درد سے
جب نظر آیا ہے وہ گلرو مجھے

| # | مصرع | مصرع |
|---|---|---|
| ۱ | تصویر پہ تیرے قد کی مصور نہ لکھ سکے | ہرگز کسی نے ناز کی صورت نہین لکھی |
| ۲ | وہ دلبری ہے نور سے حسن نے کہ جہاں من | مصحف سے تجھ جمال کی آیت نہین لکھی |
| ۳ | کیون سنگدل تمام مسخر ہون دوستو | طالع مین میرے کشف و کرامت نہین لکھی |
| ۴ | ڈرتا ہون سادگی سے صنم کے مین آولی | اس خوف سے رقیب کی غیبت نہین لکھی |
| ۵ | ترا لب دیکھ حیوان یاد آوے | ترا منہ دیکھ کنعان یاد آوے |
| ۶ | ترے زلفون کی طولانی کو دیکھے | جسے لیلِ زمستان یاد آوے |
| ۷ | ترا خطِ زمرد رنگ دیکھے | بہار سنبلستان یاد آوے |
| ۸ | ترے رخ کے چمن کے دیکھنے سے | مجھے فردوس رضوان یاد آوے |
| ۹ | یہ زلفون مین یہ رخ جو کوئی دیکھے | اُسے شمع شبستان یاد آوے |
| ۱۰ | جو میرے حال کی گردش کو دیکھے | اُسے گرداب گردان یاد آوے |
| ۱۱ | جو کوئی دیکھے میری چشم گریان | اُسے ابر بہاران یاد آوے |
| ۱۲ | ولی میرا جنون جو کوئی دیکھے | اُسے کوہ و بیابان یاد آوے |
| ۱۳ | اُسوقت جو امید ہے دل کی وہ بر آوے | جس دم مری آغوش مین وہ سیمبر آوے |
| ۱۴ | مسند کرون انکھیون کو تو تکیہ کرون پتلی | وہ نور نظر آج اگر میرے گھر آوے |
| ۱۵ | اسوقت مرے بخت کی ظاہر ہو بلندی | جسوقت وہ خوش قامت عالی نظر آوے |
| ۱۶ | غنچہ کی طرح رہ نہ سکون جامے مین ہرگز | اُس گل کی خبر لے جو نسیم سحر آوے |
| ۱۷ | گر اس گل خوبی کا گذر میری طرف ہو | دل کے شجر خشک کو پھر برگ و بر آوے |
| ۱۸ | اسوقت مجھے دعوی تسخیر بجا ہے | جسوقت مرے حکم مین وہ سیمبر آوے |
| ۱۹ | اس لب کی اگر یاد مین تصنیف کرون شعر | ہر شعر مین بس لذت شہد و شکر آوے |

۱
جس وقت ولی وصف کرون اسکی نین کے
ہر شعر مرا غیرت سلک گہر آوے

۲
سرود عشق گاوین ہم اگر وہ عشوہ ساز آوے
بجاوین طبل شادی کا اگر وہ دلنواز آوے

۳
خمار ہجر نے جسکے دیا ہے درد سر مجھ کو
رکھوں نت شیشۂ انکھین اگر وہ مست ناز آوے

۴
جنون عشق مین مجکو نہین زنجیر کی حاجت
اگر میری خبر لینے کو وہ زلف دراز آوے

۵
ادب کے اہتمام انکے نپاوے بار وان ہرگز
ترے سایہ کی پابوسی کو پھر پھر کر ایاز آوے

۶
عجب کیا ہے جو گل دوڑین پکڑ کر صورت قمری
ادا سے باغ مین جسدم وہ سرو سرفراز آوے

۷
پرستش اسکی ہووے برہمن سر پر کر لازم
صنم میرا رقیبونکے اگر ملنے سے باز آوے

۸
دکی اُس گوہر کان حیا کی کیا کہون خوبی
مرے گہر اسطرح آتا ہے جون سینے مین راز آوے

۹
جس وقت تبسم مین وہ رنگین دہن آوے
گلزار مین غنچے کے دہن پر سخن آوے

۱۰
تا حشر رہے بوئے گلاب اوسکے عرق مین
جس بر مین کہ اکبار وہ گل پیرہن آوے

۱۱
سینہ ہو مرا سبز برنگ پر طوطی
آغوش مین میرے جو وہ شیرین سخن آوے

۱۲
ہر حال مین فرقت کے ترے لب کو کریا یاد
ہر اشک مرا رشک عقیق یمن آوے

۱۳
اک گل کو بھی ہم خود کے چلن پر نہین پاوین
جس وقت چمن بیچ وہ رشک چمن آوے

۱۴
عالم مین تری شیرین زبانی کی ہے تعریف
ایسا تو نہ کر ناصح کہ تجھ پر سخن آوے

۱۵
گر ہند مین اس زلف کی کافر کو خبر ہو
لینے کو سبق کفر کا ہر برہمن آوے

۱۶
دیکھے تو یقین ہالۂ مہتاب کو ہووے رشک
جسدم مری آغوش مین وہ سیم تن آوے

۱۷
ہرگز سخن سخت نہ لاوے وہ زبان پر
جس ذہن مین اکبار وہ نازک بدن آوے

۱۸
اس گل کی صباحت کا جو تحریر کرون وصف
نقطونکے عجب غنچے سے بوئے سمن آوے

۱۹
تا حشر کرے سیر حیاتی کے چمن مین
گر گور پہ عاشق کے وہ عیسی سخن آوے

